# ہمدرد عاشقاں

## المعروف عملیات تسخیر محبوب



Norain Book Depot. Malegaon. Nasik
+919370608681-+918975729660

# ہمدردِ عاشقاں

## المعروف عملیات تسخیر محبوب



Norain Book Depot. Malegaon. Nasik
+919370608681- +918975729660

# دیباچہ

اکثر لوگ کہتے ہیں کہ عملیات کام نہیں کرتے ہیں اور ان سے فائدہ نہیں ہوتا۔ نئی روشنی کے لوگ تو بالکل نہیں مانتے وہ کس لئے کیوں کہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ اس میں چونکہ اثر نہیں ہے اس لئے یہ سب جھوٹ ہے۔ میں آپ کی توجہ اس طرف دلانا چاہتا ہوں کہ ہمارے تعویذوں۔ گنڈوں اور عملیات میں اثر کیوں نہیں رہا اور لوگ ان سے فائدہ کیوں نہیں اٹھاتے اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ وہ ترکیب سے کام نہیں لیتے۔ پوری طرح اس کے استعمال کے طریقے نہیں سمجھتے اور محنت سے کام نہیں لیتے پاک وصاف نہیں رہتے۔ جھوٹ زیادہ بولتے ہیں۔ اس لئے اُن چیزوں سے فائدہ نہیں ہوتا ہے۔ اگر آج بھی ہم لوگ اصول کے مطابق کام کرنے لگیں اور پاک وصاف رہا کریں اور اُن سے کام لیں تو پھر کوئی وجہ نہیں جو فائدہ نہ ہو۔ ناظرین کبھی اس بات پر غور کریں کہ جب انسان کی دعا اور اس کی زبان سے نکلی ہوئی بات پوری ہو جاتی ہے تو پھر خدا کے کلام میں کیوں اثر نہیں ہوتا اس کے کلام سے کیوں فیض نہیں ہوگا۔

لیکن افسوس تو ان لوگوں پر ہے جو ان باتوں پر یقین نو رکھتے ہیں

صرف تجربہ کرنے کی غرض سے عملیات سے کام لینا شروع کر دیتے ہیں لیکن وہ اپنی کوشش میں پورے نہیں اترتے۔ وہ کیوں؟ محض اس لئے کہ جس کا اعتقاد درست نہیں اس کا ایمان درست نہیں اسی لئے اسکا کوئی کام درست نہیں ہوتا اور جس کا کوئی کام درست نہیں اس سے کوئی فائدہ نہ پہونچے گا ہاں البتہ اگر اعتقاد درست ہو اور یقین ہو کہ ان کے ذریعے کام ہو جائے گا لہٰذا درخواست ہے کہ ہمارے عملیات سے کام لینے کے لئے پہلے اپنے افعال درست کر لیجئے۔

قاعدے کے مطابق عمل پر کاربند ہو جانا چاہیئے۔ جب تک کام ختم نہ ہو جائے اس وقت تک اپنے آپ کو اس عمل میں مصروف ہونا چاہیئے دھیان کو نہ ہٹانا چاہیئے۔



اعتقاد درست کرنے کے بعد ہی ہماری چیزوں کو استعمال کیجئے اور پھر قدرت خدا کا تماشہ دیکھئے۔ خود بھی فائدہ اٹھائیے اور ہمیں بھی دعائے خیر سے یاد فرمائیے اگر آپ کا کام ہو جائے تو ان لوگوں سے ڈنکے کی چوٹ کہہ دو کہ ان کا عقیدہ درست نہیں ہے اس لئے یہ چیزیں اُن کو کسی بھی حالت میں فائدہ نہیں پہونچا سکتیں۔

ایسے صاحبان جو صرف تجربہ کرنا چاہیں اور وہ ان چیزوں پر ذرا بھی بھروسہ نہ رکھیں وہ کبھی بھی ان چیزوں سے کام لینے کی کوشش نہ کریں کیونکہ نیت سے مراد ہے جب تک یہ نیت ہی نہیں کہ عملیات کام کی چیز ہے تو پھر اس پر عمل کرکے اپنا وقت ضائع نہ کریں اور خواہ مخواہ خود کو مصیبت میں ڈالنا عقلمندی اور ہوشیاری نہیں ہے۔ بلکہ بے وقوفی نادانی اور محض جہالت ہے جاہل کی

جہالت دوسروں کے لئے بھی نہایت خطرناک ہوتی ہے۔

پس سب سے بڑی ضرورت اعتقاد اور نیت درست رکھنے کی ہے اپنے اچھے اور عمدہ خیالات سے ہی ہم فائدہ اٹھا سکتے ہیں اور جو بھی فائدہ ہم اٹھانا اٹھانا چاہتے ہیں اسی طرح فائدہ اٹھائیں

خدا تعالےٰ کے فضل و کرم پر بھروسہ رکھیں کہ وہی ہر مشکل کو آسان کرنے والا ہے اور وہی کارساز ہے ہر کام وہی بناتا ہے جو ہر ایک انسان کا ہونا چاہیئے۔ آخر میں ہمیں پھر کہنا ہے کہ ہر کام کا دارومدار اس کے عقیدے پر ہے عقیدہ درست ہے۔ تو کامیابی یقینی ہے اور عقیدہ درست نہیں تو اس کام میں پوری کامیابی ہونا ممکن نہیں خواہ وہ کام کتنا ہی سہل ہو یہی کیفیت عملیات کی ہے اگر طالب کا عقیدہ یقین کامل ہو تو ہر عمل اپنا فوری اثر دکھائے گا۔

---

عملیات کی نہایت ہی عجیب و غریب کتاب

# تسخیر محبوب و معشوق

یا

# ہمدرد عاشقاں



# عملیات و حاضرات

ایک شیشے کا پیالہ خرید لو اور اس کے تلے میں چمکدار سیاہی لگاؤ یعنی پیالے کی طرف۔ اور اس پیالے کو دھوپ میں رکھ کر اچھی طرح خشک کر لو اور سیاہی اس ترکیب سے لگاؤ کہ ذرا سا بھی داغ اس جگہ میں نہ رہنا چاہیئے جہاں تک اس میں لگائی ہو۔

ایک صاف کمرے میں رات کے وقت اس پیالے کو لے کر

داخل ہو جاؤ لیکن یہ سیاہی وہ ہونا چاہیئے جو فوٹو گرافر استعمال کرتے ہیں وہ یہ ہے کہ وہ سیاہی پانی میں گھل کر پانی کو سیاہ نہ کردے

اس پیالے میں اس جگہ تک پانی بھر دو جہاں تک کہ اس میں سیاہی لگائی گئی ہو بعد ازاں ایک لیمپ کو اونچی جگہ رکھ دو۔ اور اس کے اوپر ایک موٹا کاغذ اس طرح لگا دو کہ روشنی نہ تو اوپر جائے اور نہ اِدھر اُدھر پھیل سکے بلکہ وہ روشنی صرف اس پیالے میں پڑتی رہے۔

جب روشنی اس میں پڑنے لگے۔ تو نگاہ جما کر اس سیاہی کو غور سے دیکھنے لگو۔

پہلے روز تو جلد ہی تھک جاؤ گے۔ تھوڑے عرصہ بعد جب اچھی طرح تمہاری نگاہ جمنے لگے تو اس میں بادل کے ٹکڑے حرکت کرتے نظر آئیں گے۔ مگر پھر بھی آپ غور سے دیکھتے رہیں جب تم اس عمل کے عامل ہو جاؤ گے اس وقت اس سے یوں کام لینا چاہیئے۔

# دوسرا طریقہ

علی الصبح اٹھو وضو کر کے یا غسل کر کے ایک کمرے میں جا بیٹھو جہاں کوئی نہ ہو لیکن یہ واضح رہے کہ ایک ٹائم ہو کہ سورج طلوع نہ ہوا ہو۔ بلکہ اس کے طلوع ہونے میں ایک گھنٹہ باقی ہونا چاہیئے افق پر سرخی نہ پھیلی ہو۔ یہ عمل کرنے سے پہلے کسی قسم کی غذا یا شربت وغیرہ بھی استعمال کرنا

چاہیئے بالکل بھوکا نہ ہونا چاہیئے تاکہ عمل کے اعضا ایک ہی طرف کام کرنے میں لگ جائیں اس وقت اپنے دل سے ہر قسم کے خیالات کو بالکل نکال دینا چاہیئے

تنہا کمرے میں بیٹھ جاؤ اپنے رخ کو اس طرف کرلو جس طرف سے سورج طلوع ہوتا ہے۔ یعنی منہ مشرق کی طرف اور پشت مغرب کی طرف۔

عمل کرنے سے پہلے ایک دائرہ اپنے گرد کھینچ لو اور اس وقت تک قدم باہر نہ نکالو جب تک کہ وہ عمل ختم نہ ہو جائے۔ جب دائرہ یا کنڈلی اپنے اردگرد کھینچ لیا تو اس وقت اپنی دونوں آنکھوں سے اپنی ناک کی نوک کی طرف دیکھو اس عمل سے شروع تو بہت تھک جاؤ گے اور زیادہ دیر تک اپنی آنکھیں ناک کی نوک پر نہ جما سکو گے۔

## کام لینے کا پہلا طریقہ

اس طرح سیاہی لگا کر پانی بھر دو اور لیمپ کی روشنی اس پیالے میں ڈال کر ایک دوسرے آدمی کو کہو کہ وہ غور کر کے اس سیاہی میں دیکھتا رہے پہلے ایک خاکروب آئے گا وہ جھاڑو دے گا پھر سقہ آئے گا وہ چھڑکاؤ کر جائے گا۔ پھر فراش آئے گا اور فرش بچھائے گا بعد ازاں اس میں ایک تخت بچھ جائے گا۔

تھوڑے عرصہ میں جنات کا بادشاہ معہ پریوں کے تشریف لائے گا اور وہ تخت پر بیٹھ جائے گا۔ پریاں دست بستہ اس کو گھیر کر کھڑی ہو

جائیں گی عامل اپنے معمول سے دریافت کرتا رہے کہ وہ کیا دیکھ رہا ہے
جب شہنشاہ جنات تشریف لے آئے تو عامل معمول سے کہا کرے
معمول جو کچھ بادشاہ سے دریافت کرے گا وہ اسے فوراً ہی بتا
دے گا۔

اثنائے عمل میں ایسا معلوم ہوگا کہ خود بخود دم گھٹتا جا رہا ہے یا کلیجہ
منہ کو آ رہا ہے۔ مگر گھبرانا نہیں چاہیئے اس عمل میں کسی قسم کا خطرہ پیش
نہ آئے گا۔ صرف آنکھوں میں ایک درد سا محسوس ہونے لگے گا یا زیادہ
آنکھ جماؤ گے تو آنسو بہنے لگیں گے۔

اس لیئے پہلے دن تھوڑی دیر پھر اس سے بھی زیادہ دیر اس طرح جب
تمہاری آنکھ پورے ایک گھنٹے اس پر جمنے لگے تو اپنے دل میں سمجھنا چاہیئے
کہ تم اس عمل کے پورے عامل بن گئے نیز تمہارا یہ عمل پورا ہو گیا۔
تب زیادہ عرصہ آنکھ ناک کی نوک کی بجائے ایک روشن اور چمکتا ہوا
دائرہ نظر آئے گا

# عملیات کے فوائد

جو شخص اس عمل کا مالک یعنی عامل ہو جائے گا اس کی زندگی قابل
رشک بن جائے گی وہ اپنی نگاہ ڈال کر مایوس مریضوں کو اچھا کردے گا دشمن
کو مطیع و فرماں بردار بنائے گا جس کی طرف وہ دیکھے گا وہ جھک جھک
کر اسے سلام کرے گا

عامل کی طرف طبیعت میں شانتی اور سکون پیدا ہوگا مشکل سے مشکل کام بھی اس انسان کو سہل اور آسان نظر آئیں گے۔
عامل اس عمل سے بے شمار فائدے اٹھا سکتا ہے یہ عمل بھی مسمریزم اور ہپناٹزم کی طرح بہت مفید اور کارآمد ہے۔
لیکن عامل کو چاہیئے کہ روز علے الصبح اٹھ کر برابر اپنا عمل جاری رکھے تاکہ عامل کی پختگی رہے۔ اور کبھی عامل کو ناکامی کا منہ نہ دیکھنا پڑے اگر یہ عمل چھوڑ دیا گیا تو کام بھی ہوتے بند ہو جائیں گے۔

---

# عمل برائے محبت



محبت کے واسطے یہ ایک نہایت مجرّب عمل ہے اگر اس کو نیک کام کے لئے کوئی شخص کرے گا تو بحکم خدا ضرور کامیاب ہوگا۔ اور اس کی دلی مراد بر آئے گی۔
یہ عمل نہایت ہی مجرب اور زود اثر ہے۔ آناً فاناً اپنا اثر دکھاتا ہے اس کا عامل کبھی ناکام نہیں رہتا ہے۔ یہی خاصیت ہے۔
البتہ برے اور ناجائز کاموں کے لئے اس متبرک عمل کو ہرگز نہ کیا جاوے ورنہ مایوسی ہوگی

یہ عمل مبارک اگلے صفحہ پر ہے

# عمل

یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ط وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ

اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر کسی پھل پر پھونک مار دو اور پھل جسے اپنا بنانا ہو کھلا دو۔

خدا کے حکم سے وہ ضرور تسخیر ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ کے لئے فرمانبردار ہو جائے گا۔

اگر پھل نہ کھلا سکو تو پان پر یہ آیت لکھو اور اس کے باپ کا نام لکھ کر کھلا دو اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو اس کی طرف یہ آیت پڑھ کر دم کر دو اور اس عظیم الشان اور عجیب وغریب جادو اثر عمل کا کرشمہ دیکھو فی الفور کامیابی ہو گی۔

اس عمل شریف کو اکثر حاجت مندوں نے استعمال کر کے بے پناہ کامیابی حاصل کی ہے۔

ساتھ ہی شرط یہ ہے کہ یہ عمل جائز اور حلال جگہ پر ہی استعمال کریں ناجائز جگہ پر اگر استعمال کیا جائے گا تو بجائے فائدے کے نقصان ہو گا۔

---

# مسمریزم اور مقناطیسی قوت

## کا

# بالکل نیا طریقہ

صبح اٹھو اور کھلے میدان میں الٹی پالتی مار کر بیٹھ جاؤ ایک جوار کا دانہ سفید اپنے سامنے رکھ لو اور اس کو خوب غور سے دیکھتے رہو۔ لیکن واضح ہو کہ آنکھ قطعی نہ جھپکے۔ شروع شروع میں تو آنکھ بہت جلد جھپک جائیگی اور آنکھوں میں ایک قسم کی تکلیف محسوس ہونے لگے گی روزانہ سفید جوار کے دانے کو برابر غور سے دیکھتے رہو اور اپنی نگاہ کو سکون کے ساتھ جمائے رکھو جب زیادہ عرصہ گزر جائے گا تو وہ جوار کا سفید دانہ خود بخود تمہاری نگاہوں سے غائب ہو جائے گا اس کی جگہ تم کو کچھ نہ نظر آئے گا۔ وہ جگہ بالکل خالی نظر آئے گی۔

اس طرح جب زیادہ طاقت بڑھ جائے گی تو جس وقت بھی اس دانے کی طرف دیکھو گے تو بہت جلد غائب ہو جائے گا۔ یہاں تک کہ ایک منٹ بھی اس کو دیکھنے کی ضرورت نہ پڑے گی۔ پہلی ہی نگاہ میں وہ دانہ غائب ہونے لگے تو سمجھ لو کہ تمہاری آنکھ میں مسمریزم اور مقناطیسی قوت پیدا ہو جائے گی بلکہ ہو گئی ہے۔ اس کے بعد ایک کمرہ تجویز کر لو اس کی دیواروں

پر سفید چونا ہونا چاہیئے اس کے وسط میں خود بیٹھ جائے اور اپنے سامنے والی دیوار پر روپے کے برابر سیاہ نشان بناؤ۔

لیکن واضح رہے کہ اس میں ذرا سی بھی سفیدی باقی نہ رہے چھوٹے سے چھوٹا بھی نشان اس میں نہ رہے۔

جب وہ داغ بنالو تو درمیان میں کمرے کے فرش پر بیٹھ جاؤ۔ اور اس سیاہ نشان کو پلک جھپکائے بغیر دیکھنا شروع کرو اور غور سے اس کو ٹکٹکی باندھے دیکھتے رہو وہ سیاہ دائرہ یعنی نشان گھومتا ہوا نظر آنے لگے وہ برابر سرکل کی صورت میں حرکت کرتا رہے گا۔

کچھ دنوں بعد وہ نہایت روشن اور منور نظر آنے لگے گی کوشش کرکے روزانہ اس کو دیکھتے رہو۔ کچھ عرصہ بعد وہ سیاہ نشان جوار کے سفید دانے کی طرح تمہاری نگاہ سے غائب ہو جائے گا بالکل نظر نہ آئے گا۔

جب یہ داغ بھی غائب ہونے لگے تو پھر بجائے دن کے رات کے وقت یہ عمل کرنا شروع کرے۔ اپنے پلنگ پر سیدھے لیٹ جاؤ اور برابر چاند کو غور سے دیکھتے رہو اس کے دیکھنے پر بھی یہ خیال رہے کہ آنکھ کا پلک نہ جھپکے یہ بھی سیاہ داغ کی طرح گھومتا نظر آئے گا۔ اور کوشش کرو اور غور سے برابر ٹکٹکی باندھے ہوئے سکون دل کے ساتھ چندرماں کو دیکھتے رہیں تھوڑے دن کے بعد یہ بھی تمہاری نگاہ سے جوار کے دانے کی طرح غائب ہو جائے گا۔ اس وقت عامل کو سمجھنا چاہیئے کہ اس کی آنکھوں کی کیمیائی طاقت بہت کچھ بڑھ چکی ہے جب چاند بھی غائب ہونے لگے تو پھر یہ رات کا عمل چھوڑ کر دن کو کرنے لگے۔

اپنے مکان کی چھت پر چڑھ جاؤ آسمان کی طرف منہ کر کے سورج کو دیکھنا چاہیئے۔ شروع میں تو بہت زیادہ تکلیف محسوس ہوگی اور آنکھوں میں جلن سی محسوس ہو گی۔ مگر کوشش کرتے رہو اور بغیر پلک جھپکائے سورج کی طرف بھی دیکھتے رہو۔

تھوڑے دنوں بعد سورج جوار کے سفید دانے اور سیاہ داغ اور چاند کی طرف گھومنے لگے گا۔

کوشش کر و خوب نگاہ جما کر اس کی طرف دیکھو کچھ عرصہ کے بعد سورج بھی غائب ہو کر بالکل نظر نہ آئے گا۔ مگر واضح ہو کہ شروع شروع میں سورج کو صبح کے وقت دیکھو اس کے بعد بارہ بجے سے دو بجے تک اس کا وقت رکھو۔



تمہاری آنکھ کی قوت اس قدر بڑھ جائے گی کہ جب سورج کی طرف دیکھو گے تو وہ فوراً غائب ہو جائے گا۔

جب یہاں تک عمل ہو جائے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ اب تمہاری آنکھوں کی طاقت بہت زیادہ بڑھ گئی ہے۔ اس کا یہ آخری مرحلہ تھا جس کی منزل کو تم نے طے کر لیا ہے۔ اب تم پورے عامل بن گئے ہو۔

---

# کیمیائی طاقت کیلئے

## بے شمار فائدے

۱۔ عامل اپنی کیمیائی طاقت کے اثر سے بیماروں کو امیدوں سے پہلے اچھا کر دیتا ہے۔

۲۔ عامل پوشیدہ باتوں کو سمجھ کر نیک و بد کا مشورہ نہایت مفید دے سکتا ہے۔

۳۔ اس کا عامل ایسے ایسے کام کر سکتا ہے کہ دنیا ان کاموں کو امید سے پہلے دیکھ کر سحر طلسمات کرنے لگتی ہے۔

۴۔ اس کا عامل جس کو چاہے کھینچ سکتا ہے۔

۵ اس کا عامل اپنے دشمن کو ذلیل و حقیر کر سکتا ہے۔

مسمریزم کے اثر سے جو چاہو گے وہی ہو گا اگر کوئی شخص مسمریزم کو اچھی طرح حاصل کر لے گا تو میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ اس دنیا میں وہ بے حد کامیاب رہے گا۔

جو مسمریزم کو پوری طرح اور اچھی طرح حاصل کرے گا تو میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ اس دنیا میں کسی قسم کی کمی نہ رہے گی۔

اگر کوئی شخص اس کتاب کی تمام باتوں پر عمل کرے اور سب عملوں کا عامل بن جائے تو اس کی طاقتوں کا شمار نہیں۔ اس کی طاقت لامحدود طاقت ہوگی۔

برقی طاقت اور کیمیائی طاقت روحانی طاقت برقی کرنٹ کی طاقت ہپناٹزم کی طاقت کا بے عمل جادو۔ گویا کہ سب طاقتیں مل کر زندگی میں حیرت انگیز انقلاب پیدا کریں گی۔ اور عامل کی طاقت وہ طاقت ہوگی کہ جس طاقت کا اندازہ لگانا امر محال ہو جائے گا۔

مسمریزم کا عامل دنیا کا ہر کام اپنی نظر کی طاقت سے منٹوں میں کر سکتا ہے۔ وہ قلب کو مسحور کر سکتا ہے۔

اس عمل کا رعب داب دوسروں کے دل پر جلد چھا جاتا ہے اور وہ اُن کو اپنے رعب سے مرعوب کر لیتا ہے۔

اس کی نظر سے کوئی نظر اپنی ہرگز نہیں ملا سکتا اور اس میں یہ طاقت پیدا ہو جائے گی کہ ہر ایک کے دل پر اپنی حکومت کر سکے۔

ان سے بے شمار فائدے ہیں۔

# تعویذات

بے شمار تعویذات اس قسم کے ہیں کہ اپنے اثر سے بہت جلد کام کر جاتے ہیں اور بیماری کو اتنی جلدی رفع کرتے ہیں۔ کہ حیرت ہو جاتی ہے۔

ہم نے اس کتاب میں اس قسم کے تعویذات لکھے ہیں۔

## ہدایت

۱۔ تعویذ اس حالت میں لکھنا چاہیئے۔ جب کہ تمہاری زبان گندگی و کثافت سے بالکل پاک و صاف ہو۔

۲۔ بہتر تو یہ ہے کہ تعویذ لکھنے سے پہلے غسل کرلے اور اگر کسی وجہ سے غسل کرنے کی فرصت نہ ہو تو کم از کم وضو تو ضرور کر لینا چاہیئے۔

۳۔ تعویذ سفید کاغذ پر لکھنا چاہیئے۔ کاغذ میں کسی قسم کی لائنیں نہ ہونی چاہئیں۔

۴۔ کالی سیاہی تعویذ لکھنے کے لئے استعمال کریں۔ سیاہی میں پانی بھی صاف ہونا چاہیئے۔

۵۔ سیاہی تیسرے دن بدل دینی چاہیئے۔ اور دوات کو خوب پانی سے دھو کر صاف کر لینی چاہیئے تاکہ وہ صاف ہو جائے۔ اور گرد و غبار جو اس کے اندرونی حصوں میں لگ گیا ہے صاف ہو جائے گا۔

۶۔ تعویذ کی ترتیب وار تحریر ہونی چاہیئے۔ اگر ترتیب وار نہ بھرے جائیں گے تو

[illegible]
تعویذ کا اثر زائل ہو جائے گا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ تعویذ میں [illegible]
ہندسے ہیں تو ۱ سے لے کر ۱۶ تک ترتیب وار لکھتے چلے جائیں۔ [illegible]
طرف سے شروع ہو کر خانے بھرنے شروع کر دیئے جاتے ہیں [illegible]
تعویذات بالکل بے اثر ہوتے ہیں۔ [illegible]
کرنا چاہیئے۔

---

# محبت کا تعویذ

| ۱۴ | ۳ | ۱۱ | ۴ | ۱۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲ | ۳ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۹ | ۴ | ۲ | ۹ | ۱۲ |
| ۸ | ۵۰ | ۳ | ۱۸ | ۷ |

اگر کسی کے دل میں محبت پیدا کرنی ہے تو اس تعویذ کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ اس کو معشوق کے مکان کی دہلیز میں دفن کرا دیے اس کے دل میں محبت پیدا ہوگی۔

## دوسرا تعویذ

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۱۴ |

یہ تعویذ بھی محبت کے لئے عجیب و غریب اثر رکھتا ہے سنگدل سے سنگدل معشوق کو بھی موم کر دیتا ہے اس کے استعمال کا طریقہ اگلے صفحہ پر ہے۔

سفید کاغذ پر سیاہی سے لکھوا کر اس کا فتیلہ بنا کر اس کو روغن چنبیلی میں روشن کرو اور جلتے وقت اس کا رخ مطلوب کے مکان کی طرف کر دینا چاہیئے۔

جب تک یہ فتیلہ جلتا رہے گا اس وقت تک مطلوب کا ہی تصور دل میں رکھنا چاہیئے اور نگاہ کے سامنے بھی عالم تصور میں وہی نظر آئے۔ انشاء اللہ بہت جلد وہ ہاتھ باندھے آپ کے پاس آئے گا۔

# تیسرا تعویذ

## دشمن کو دوست بنانے والا

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ جو میرا دشمن ہے اس کو میں اپنا دوست بنا لوں تاکہ وہ مجھے کسی قسم کا نقصان نہ پہونچا سکے تو اس کو یہ لازم ہے کہ اس نقش کو ایک پیالے پر لکھے اور سوکھنے کے بعد اس کو پانی میں بھگو دے اس طرح تین دن تک پیالے کو پانی میں غوطے دیتے رہو۔ خدا کے حکم سے تیسرے ہی دن وہ شخص خود ہی ہاتھ پیر جوڑتا آئے گا۔ اور تم سے اپنی گذشتہ غلطیوں کی معافی مانگے گا۔




اسی دن سے آپ دونوں میں دشمنی کے بجائے دوستی ہو جائیگی اور آئندہ لڑائی نہ ہوگی۔

یہ تعویذ بے شمار لوگوں کا تجربہ ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا نہایت زود اثر اور بھروسہ کی چیز ہے ضرورت پڑنے پر ضرور ضرور اس کا تجربہ کیجئے۔

# نقش محبت

یہ نقش اُن لوگوں کے لئے نہایت ہی قیمتی چیز ہے۔ جو کسی سے محبت کرتے ہیں جو کسی پر شیدا اور فریفتہ ہیں دور ہی دیکھ کر اپنے بیقرار دل کو تسلی دیتے ہیں۔ لیکن محبوب کے قریب تک پہونچنے کا موقع نہیں ملتا۔ اور وہ محبوب کے قریب جاتے ہوئے اس کے خوف سے گھبراتے ہیں ایسے لوگوں کو چاہیئے کہ اس نقش کو وہ زعفران سے ایک عمدہ اور سفید کاغذ پر لکھیں۔ لکھنے کے بعد لوبان کی سات مرتبہ دھونی دیں۔ اور اس پر ستر مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ پھر اس کو اپنے داہنے ہاتھ پر باندھ کر کسی طرح اپنے محبوب کے سامنے پہونچ جائیں اور اس سے صرف ایک مرتبہ اپنی آنکھ ملالیں۔

آنکھ کے ملتے ہی وہ سنگ دل موم ہو جائے گا۔ جس وقت آنکھیں چار ہوں تو اس وقت آپ اپنے دل میں یہ ضرور کہہ لیں یہ میرا ہو جائے گا۔ یا یہ میرے ہو جائیں گے۔

بس صرف اتنا کہہ کر خاموش ہو جاؤ اور جب تک بھی ممکن ہو اس کی جانب سے نظریں نہ ہٹاؤ۔

| ح | ب | ت | م |
|---|---|---|---|
| ت | م | ح | ب |
| ب | ح | م | ت |
| م | ت | ب | ح |

دل میں پورا یقین رکھو کہ یہ نقش اپنا اثر کرے گا۔ اور یہ سنگدل موم ہو گا پھر کوئی وجہ نہیں کہ مطلوب طالب سے زیادہ بے قرار ہو کر نہ آئے

# محبت کی خاطر

## موم کی پتلیاں

کچھ موم لے کر اس کی دو پتلیاں بنالے۔ ایک مرد کی ہو اور دوسری عورت کی۔ مرد کے سینے پر (محبت کرنے والا) طالب اپنا نام لکھ دے اور عورت کے سینے پر طالب کا۔

پھر ان دونوں پتلیوں کو ایک ایسے کمرے میں رکھے جہاں کوئی دوسرا نہ ہو اور نہ آتا ہو۔ کمرے کا پاک و صاف ہونا ضروری ہے۔

طالب پتلی کو مغرب کی دیوار سے لگا کر کھڑا کر دے۔ اور مطلوب کی پتلی کی پشت مشرق کی طرف ہو۔

اس طرح دونوں پتلیاں آمنے سامنے رہیں گی۔ چاند کی پہلی تاریخ کو رات کے بارہ بجے اس کمرے میں روشنی کر دے اس کے بعد ان دونوں پتلیوں کے درمیان بیٹھ کر یہ آیت شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھتا رہے اور اس وقت تک اپنی آنکھ نہ کھولے جب تک یہ عمل ختم نہ ہو جائے۔ اس عمل کے دوران اگر کوئی آواز دے تو ہرگز جواب نہ دے کیوں کہ درمیان میں بول پڑنے کے سبب عمل خراب ہو جائے گا اور پھر اس عمل سے کچھ بھی نہ ہوگا۔ جب عمل ختم ہو جائے گا تو ان پتلیوں کو روزانہ تھوڑا تھوڑا آگے بڑھایئے اور بڑھانے کا فاصلہ اتنا مناسب ہو کہ ۴۰ دن میں یہ دونوں ایک دوسرے سے لپٹ جائیں۔ چنانچہ اسی طرح چالیس دن برابر یہ آیت پڑھتے رہیں۔

# عداوت اور نفاق کیلئے

اگر کسی میں نفاق اور بگاڑ کرنا چاہیں تو اسی طرح موم کی دو پتلیاں بنائیں پہلے دن دونوں کو ایک جگہ گاڑ دو اور پھر چالیس روز تک اسی آیت کو پڑھتا رہے اور طالب و مطلوب کو ایک دوسرے سے دور کرتا رہے آخری دن اتنا دور کر دے کہ کمرے کی دیوار سے جا لگے۔ اس کے بعد ان دونوں کا منہ پھیر کر دیوار کے سائے کے ساتھ ہی روشن کردے اور سات روز تک چراغ جلا جلا کر اس کو اسی وقت دفن کر دے۔ جب تک ان دونوں پتلیوں کو نکال کر آپس میں اسی عمل کے ذریعہ دوبارہ انھیں ملا نہ دیا جائے۔

اس وقت تک ان دونوں میں عداوت ہی رہے گی۔ اور ایک دوسرے کو دشمن کی نظروں سے دیکھیں گے۔ بلکہ ایک دوسرے کی شکل تک سے بیزار رہیں گے اور نہ وہ پہلے کی طرح محبت سے ملنا پسند کریں گے۔

---

## ہدایت

عمل کرنے کو تو کرلیا جائے اس کو شروع کرنے سے پہلے اس بات بات پر غور کرنا ضروری ہے کہ جن کے لئے یہ کیا جارہا ہے اچھا ہے یا برا خوب

درج لینا چاہیئے

اگر کسی ماں، بیوی کے خلاف اس عمل سے کام لیا جائے تو اس کا گناہ عامل کے سر ہوگا۔

یہ عمل اس جگہ صرف اس لئے لکھ دیگیا ہے کہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ اکثر لوگ اپنی خواہشات کی وجہ سے ناجائز طور پر مسخر کرنے کی کوشش کرتے ہیں ان کی گمراہی خاندان کی گمراہی اور بے عزتی کا سبب بنتی ہے۔ چنانچہ ایسے موقعہ پر عزت کا سوال آجاتا ہے۔ اپنی عزت اور اپنے دوستوں کی عزت برقرار رکھنے کے لئے اس روحانی علم کی برکت سے فائدہ اٹھاؤ اور جو بھی غلط راستے پر نظر آئے اس کو اس علم کے ذریعے راہِ راست پر لاؤ۔ کیونکہ یہ تو ایک ثواب کا کام ہے۔



# افلاس کو دور کرنے کیلئے

غریبی اور محتاجی ایک ایسی چیز ہے کہ جس کے ذریعہ انسان بالکل ہی مخبوط الحواس ہو جاتا ہے۔ وہ اپنی زندگی سے تنگ آجاتا ہے اکثر لوگوں سے سنا ہے کہ غریبی سے تنگ آ کر اس انسان نے خودکشی کر لی ان دنوں ہندوستانی لوگوں میں غریبی اور افلاس کا بازار گرم ہے تجارت میں فائدہ نظر نہیں آتا۔ ایسے لوگوں کو میں یہ مشورہ دوں گا کہ وہ اپنے مرنے کی بددعا نہ مانگیں اور خودکشی کا خیال بھی دل میں پیدا نہ ہونے دیں

بلکہ خود پر صبر دے رکھتے ہوئے اس عمل پر کاربند رہیں پھر انشاء اللہ بیکاری دور ہو جائے گی۔ غریبی نام کو بھی نہ رہے گی بشرطیکہ اس کا اعتقاد ہو کہ ایسا ضرور ہو گا۔ نیت کی پختگی ضروری ہے۔ وہ عمل مبارک یہ ہے۔

# عمل
## برائے روزی

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۞

**طریقہ** ہر روز صبح بیدار ہو کر کعبہ شریف کی جانب منہ کر کے بیٹھ جاؤ اور خدا سے دھیان لگا کر سچے دل سے اس عمل کو دل ہی دل میں ۴۰ مرتبہ پڑھو اور عمل ختم کر کے دعا مانگو اے مددگار کارساز تو میری اس غریبی اور پریشانی کو دور کر دے۔ تو ہی میرے افلاس کا خاتمہ کر سکتا ہے چالیس روز تک برابر اس عمل کو پڑھتا رہے انشاء اللہ عمل ختم کرنے سے قبل ہی ضرورت مند اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے گا۔ نیز تنگدستی اور غریبی دور ہو جائے گی۔ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جانے کے بعد اسے چاہیے کہ وہ ہر نوچندی جمعرات کو تین بھوکے فقیروں کو پیٹ بھر کھانا کھلا دے اس کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ یہ عمل شریف اس عامل کو ہمیشہ کیلئے کام دے گا۔

# ملازمت حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی ملازمت کی تلاش میں ہو اور اس کو نوکری نہ ملتی ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ ہر شب نماز ختم کرنے کے بعد اس عمل کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور اس وقت تک پڑھے جب تک کہ نوکری نہ مل جائے۔

اگر خدا نے چاہا تو بہت جلد۔بے روزگار شخص نوکری پائے گا۔ وہ عمل مبارک یہ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ؕ

اکثر یہ عمل شریف آزمایا گیا ہے جن لوگوں نے ہر طرف سے اپنا خیال ہٹا کر اس کو پڑھا ہے وہ ضرور بالضرور اپنے مقصد میں کامیاب ہوئے ہیں۔ نہایت مجرب ہے۔

# نقش معظم

اس نقش کو ایک سفید کاغذ پر پاک سیاہی سے لکھے اور چالیس روز تک اس پر سورۂ قل ہو اللہ پڑھ کر برابر دم کرتا رہے اور جب تک چالیس روز نہ گزر جائیں عامل اپنی زبان سے ایک بھی غلط لفظ نہ کہے اتنی مدت گذر جانے کے بعد اگر وہ اس کو اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھ کر کسی حاکم کے پاس ملازمت کے لئے جائے گا وہ ضرور اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔ اور انشاء اللہ تعالےٰ

مراد ہرگز رد نہ ہوگی۔ نظر ملتے ہی حاکم آپ کا ہمدرد ہو کر ملازمت دے دیگا۔ اگر پہلی مرتبہ کسی سبب سے کامیابی نہ ہو تو ہمت ہارنے کی ضرورت نہیں۔ پھر کوشش کرنی چاہیئے۔ اس طرح انشاء اللہ عامل اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے گا وہ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹۵ | ۱۳۹۲ | ۱۳۹۰ | ۱۳۸۶ |
| ۱۳۹۷ | ۱۳۸۷ | ۱۳۹۴ | ۱۳۹۱ |
| ۱۳۹۲ | ۱۳۹۶ | ۱۳۸۸ | ۱۳۸۹ |
| ۱۴۰۰ | ۱۳۹۹ | ۱۴۰۱ | ۱۳۹۸ |

## دوسرا قاعدہ

اگر کسی پر مقدمہ چل رہا ہو اور اس کو یہ خیال ہو کہ عدالت اس کے خلاف فیصلہ سنائے گی تو اس صورت میں بھی اوپر لکھے ہوئے نقش کو حسب قاعدہ اپنی پگڑی یا ٹوپی میں رکھ کر عدالت میں چلا جائے اس عمل سے حاکم صورت دیکھتے ہی مہربان ہو جائے گا۔ اس کے دل میں ہمدردی پیدا ہو جائے گی وہ خواہ عامل کے کتنے ہی خلاف کیوں نہ ہو اس نقش معظم کی برکت سے وہ اس کا دوسرے ہی دن دوست بن جائیگا اور فیصلہ اسی کے حق میں کرے گا اس نقش معظم کے بے شمار خواص ہیں۔ اس نقش کو رکھنے والا خود بخود اس کی تاثیر سے واقف ہو گا ضرور تمند ضرور تجربہ کریں۔

# مصیبت سے نجات پانے کے لئے

اگر کوئی شخص سخت مصیبت اور پریشانی میں مبتلا ہو اور اس کی پریشانیاں دور نہ ہوں تو اس کو چاہیے کہ ہمارا یہ نقش سفید کاغذ پر زعفران سے نقل کرے اور اس کو چاندی کے تعویذ میں رکھ کر اپنے داہنے بازو پر باندھے لیکن جب تک وہ مصیبت اور پریشانی سے نجات نہ پائے برابر نماز پنجگانہ جماعت کے ساتھ پڑھتا رہے اور اپنی پریشانیوں کو دور کرنے کے لئے خدا سے گڑگڑا کر نہایت عاجزی سے دعا مانگتے رہو۔

انشاءاللہ چالیس دن سے پہلے ہی اس نقش مبارک کے فضل سے وہ اپنے مقاصد میں کامیاب ہو جائے گا۔ اور ساری پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ نقش یہ ہے۔




## ہدایت

بیت الخلاء میں جاتے وقت اس نقش کو اپنے بازو سے ضرور اتار

دے اور پھر غسل کرنے کے بعد پہنے۔

اس نقش مبارک میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اور خلفائے کرام کے اسماء مبارک ہیں اس لئے احتیاط چاہیئے۔

---

اس نقش کا دوسرا قاعدہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص تاجر ہو اور اس کو اپنی تجارت میں سراسر نقصان نظر آرہا ہو اور اُسے فائدے کی امید نام کو بھی نظر نہ آتی ہو تو اس کو چاہیئے کہ وہ ایک کاغذ پر اس نقش مبارک کو نہایت ہی خوشخط لکھوا کر آئینے میں جڑ لے اور اس کو اپنے مکان کے دروازے کے قریب لگائے اور قدرت خدا کا تماشہ دیکھے انشاء اللہ تعالےٰ اس کے کاروبار میں ترقی ہوگی اور فائدہ ہونے لگے گا۔



## بچوں کے دانت نکالنے کے لئے

یہ اکثر دیکھنے میں آیا ہے کہ جب کبھی بچوں کے دانت نکلنے لگتے ہیں تو انہیں بے حد تکلیف محسوس ہوتی ہے اور وہ کمزور ہوتے چلے جاتے ہیں اگر ایسے بچوں کو یہ نقش پانی میں گھول کر ہر روز ایک ماہ تک پلایا جائے تو ان کے دانت آسانی سے نکل آتے ہیں۔ اور کسی طرح کی تکلیف نہیں ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ۵۵۷ | ۸۸۸ |
| ۸۸۸ | ۵۵۵ |

# شریر بچوں کے لئے

اکثر بچے والدین کے حکیم الطبع ہونے کے سبب یا لاڈلے ہونے کی وجہ سے شریر ہو جاتے ہیں کہ والدین اُن سے عاجز ہو جاتے ہیں وہ ان کو سنبھالنے کی ضرور کوشش کرتے ہیں مگر اس میں کامیاب نہیں ہوتے مارتے مارتے تھک جاتے ہیں لیکن اُن کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا۔ ایسے بچوں کے لئے یہ نقش مبارک تیر بہدف ہے ہر روز تازہ سیاہی سے لکھ کر اس نقش کو بچے سے چھپا کر اس کو پانی میں گھولو اور جب اس نقش کے تمام حروف پانی میں حل ہو جائیں۔ اس وقت وہ پانی اس شریر بچے کو پلا دو اس طرح ہر روز صبح و شام ۲۱ روز تک یہ ۴۲ عدد نقش بچے کو پلائیے اور پھر قدرت کا تماشہ دیکھتے رہیئے وہی بچہ جسے آپ مار مار کر درست نہ کر سکے وہ کس طرح اس نقش کے اثر سے سیدھا اور نہایت نیک بن جاتا ہے۔ نقش یہ ہے۔



# امتحان میں پاس ہونے کے لئے

اکثر طالب علم جماعت میں کمزور بھی رہتے ہیں جن کو اپنی کمزوری کو دیکھتے ہوئے اس بات کا یقین ہو جاتا ہے کہ وہ اپنے امتحان میں کسی طرح کامیاب نہ ہوں گے ایسے طلباء کو ناامید نہ ہونا چاہیئے بلکہ جو جماعت میں کمزور ہوں ان کو خدا پر بھروسہ رکھنا چاہیئے کیونکہ وہ ان کے دماغ کو بہتر حالت میں بھی تبدیل کرسکتا ہے پس ہر طالب علم اپنی کامیابی کے لئے ناامید ہو اس کو چاہیئے کہ کمرہ امتحان میں داخل ہونے سے قبل سات مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر اپنے تمام جسم پر دم کر کے شوق سے امتحان دینے چلا جائے۔

انشاء اللہ تعالےٰ اس کے حل کئے ہوئے تمام پرچے بالکل درست ہوں گے اور وہ ضرور کامیاب ہوگا۔



# عداوت مٹانے کیلئے

اگر کوئی شخص یہ سمجھے کہ دنیا میں اس کے دشمن بہت ہیں اور ان دشمنوں کے سبب اس کو کسی قسم کے نقصان ہونے کا اندیشہ ہے تو اس کو چاہیئے کہ وہ اس کے نقش روز لکھے جس روز سورج گرہن ہو جائے تو نقش کو نقل کر کے یک کاغذ پر لکھ لیں جب کبھی اپنے دشمن کے سامنے سے گزرنے کا موقع ہو یا اس سے ملتا ہو تو اس کو چاہیئے کہ وہ اس نقش معظم و مبارک کو اپنی گردن میں ڈال کر اپنے دشمن کے سامنے سے گزر جائے وہ اس کو دیکھتے ہی دشمن کے بجائے

دوست بن جائے گا۔

---

## دوسرا فائدہ

اگر کوئی دوست ناراض ہوگیا ہو اور وہ کسی طرح سامنے سے بھی نہیں ملتا ہو تو ایسی صورت میں بھی ہمارا یہ نقش فائدہ پہونچاتا ہے یعنی روٹھے ہوئے دوست کو منا سکتا ہے تمام رنج و غم کی بات کو اس کے دل سے نکال سکتا ہے اور خوشی و مسرت دونوں دلوں میں پیدا کرتا ہے نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦٧٨ | ٦٨٢ | ٦٧٦ |
| ٦٨٠ | ٦٨٨ | ٦٨٥ |
| ٦٨٥ | ٦٨٩ | ٦٨١ |
| ٦٧٧ | ٦٨٧ | ٦٧٩ |

## پڑھنے میں دل لگانے کے لئے

بہت سے بچے ایسے ہوتے ہیں کہ پڑھنے لکھنے میں ان کا دل نہیں لگتا ان کے والدین کی یہ دلی تمنا ہوتی ہے کہ وہ اپنے بچوں کو خوب اچھی طرح پڑھائیں اور ان کو لکھا پڑھا کر اچھی طرح اچھی جگہ ملازم کرادیں لیکن جب وہ یہ دیکھتے ہیں کہ ان کی اولاد کا پڑھنے میں دل نہیں لگتا تو ان کی تمنائیں پانی کی طرح بہہ کر نکل

جاتی ہیں۔ اور وہ امید سے زیادہ ہی پریشان رہنے لگتے ہیں اگر کوئی صاحب اپنی اولاد میں ایسی بات دیکھیں تو فوراً ایک تانبہ کے پترے پر اوپر لکھا ہوا نقش کندہ کریں اور اس کے اوپر کے حصے میں سوراخ کریں اور دھاگہ ڈالیں اور اس کو اپنی اولاد کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ بچہ خواہ پڑھائی سے کتنا ہی دل کیوں نہ چراتا ہو۔ وہ اس نقش مبارک کے ذریعہ شوق سے اسکول جائے گا۔ اس کا من پڑھنے لکھنے میں خوب لگے گا۔ کھیل کود سے دل بیزار ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔




یہ نقش ویسے بھی نہایت مفید اور متبرک ہے اور بھی اس سے بہت سے فائدے ہیں جو شخص اس کا عامل ہوگا اس پر اسکے اسرار منکشف ہو جائیں گے۔

دوسرا طریقہ یہ بھی ہے کہ اس نقش کو ہر روز نماز فجر کے بعد سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے لکھ کر کنویں یا دریا کے پانی میں دھو کر بچے کو پلا دے گا۔ انشاء اللہ ۱۲ روز میں بچے کا حافظہ نہایت تیز ہو جائے گا جو کچھ پڑھے گا ہمیشہ یاد رکھے گا اور علم حاصل کرنے کا ہمیشہ شوق پیدا ہوتا رہے گا۔

آپ اس عمل کو ضرور کر کے اپنے بچوں کا مستقبل شاندار بنائیں۔

# گم شدہ چیز کا سراغ لگانا

اگر کسی شخص کی کوئی چیز جاتی رہے یا اس کے مکان میں چوری ہو جائے یا کوئی کسی جگہ اپنی چیز رکھ کر بھول گیا ہو اور پھر وہ اس کو تلاش کرنے پر بھی نہ ملتی ہو تو ایسی صورت میں یہ نقش معظم کو سیاہی سے لکھو اور اس کا تعویذ بناؤ کچے دھاگے سے اچھی طرح لپیٹ لو اور رات کو جب سوتے وقت سونے لگو تو سونے سے قبل ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھو اور درود شریف پڑھنے کے بعد اپنے سرہانے اس نقش کو رکھو اور دل میں یہ خیال رکھو کہ آج رات مجھے کچھ معلوم ہو جائیگا۔

درود شریف ختم کرنے کے بعد چت ہو کر لیٹ جاؤ اور دونوں ہاتھ اپنے سینے پر رکھ لو۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں آپ کو اپنی گم شدہ چیز اور بھولی ہوئی چیز نظر آئے گی اور وہ چور بھی نظر آجائے گا۔ اس طرح بھولی ہوئی چیز کا بھی اس نقش سے پتہ چل جائے گا یہ عمل نہایت مفید اور مجرب المجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۶ | ۸ |
| ۳ | ۲ | ۵ | ۹ |
| ۷ | ۹ | ۷ | ۴ |

# صحت کیلئے

ایک سوداگر کی بیوی بیمار پڑ گئی اُن میں آپس میں اس قدر الفت تھی کہ جیسے عاشق و معشوق ہوں ابھی سوداگر کی شادی کو زیادہ عرصہ نہیں گذرا تھا۔ اور کوئی اولاد بھی نہیں ہوئی تھی۔ کہ اس کی بیوی بیمار پڑ گئی۔ شروع شروع میں تو مرض کا خاص طور سے پتہ نہیں لگا۔ سوداگر نے اپنی بیوی کا بہت علاج کروایا لیکن وہ اس میں کامیاب نہ ہو سکا اور اس کو ذرا بھی فائدہ نہ ہو سکا آخر میں اس کو معلوم ہوا کہ اس کی اپنی جنسی بے حسی کی وجہ سے مرض دق میں مبتلا ہے۔ اس کے ہاتھ پاؤں کا دم نکل گیا۔ کیوں کہ دق وسل وہ نامراد مرض ہے کہ جس سے بچ کر نکلنا بہت دشوار ہے۔ اور شاید ہی کوئی خوش نصیب انسان اس جان لیوا مرض سے بچا کرتا ہے۔ ورنہ یہ مرض وہ ہے کہ جو جان لے کر بھی مریض کا پیچھا نہ چھوڑتا ہے سوداگر دیوانہ سا ہو گیا وہ ہر وقت روتا رہتا تھا۔ اس کو یقین تھا کہ تھوڑے ہی عرصہ بعد ہم دونوں ایک دوسرے سے جدا ہو جائیں گے۔

ایک دن وہ پاگل ہو کر جنگل کی طرف نکل گیا۔ اور اس نے اپنے دل میں یہ فیصلہ کر لیا کہ وہ ہمیشہ کے لئے شہری زندگی کو اختیار نہیں کرے گا وہ اب پہاڑ اور بیابان میں خاک اڑاتا ہوا جا رہا تھا کہ ایک فقیر نے اس کو بلایا اور کہا خدا تجھ پر رحم کرے گا جو میں تجھے بتاؤں اس پر عمل کرنا۔

اس نے بتایا کہ نیم کے سات پتوں کے اوپر کالی سیاہی سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر ہر روز علی الصبح اپنی بیوی کو کھلایا کرو اور اوپر سے بسم اللہ شریف کا دم کیا ہوا پانی پلایا کرو۔ اگر خدا کو منظور ہوا تو وہ ضرور اچھی ہو جائے گی۔ چنانچہ وہ سوداگر اسی وقت اپنے گھر آگیا اور اس فقیر کے بتائے ہوئے طریقہ پر عمل کرنے لگا۔ جوں جوں دن گذرتے جاتے تھے۔ اس کی بیگم تندرست ہوتی جا رہی تھی۔ ابھی ایک سال بھی نہ گذرنے پایا تھا کہ اس کی بیوی تندرست ہوگئی۔ نہ اس کو کھانسی رہی نہ بخار کمزوری بھی سب ختم ہوگئی اور پھر سوداگر کے گھر میں بہاریں لوٹ آئیں۔

---

# محبوب طالب کے قدموں پر

اگر ایسا ہو کہ آپ کسی کی محبت میں مبتلا ہیں اور محبوب سنگدل اور بے مروت ہو یا کسی خاص سبب سے وہ آپ سے نہیں ملنا چاہتی تو ایسی صورت میں اس نقش سے کام لینا بے حد مفید ہے۔ لیکن واضح رہے کہ اپنے خیالات و نیت کو بالکل صاف رکھے۔ وہ نقش یہ ہے۔



# طریقہ

سیاہ مرغی کا تازہ انڈہ لو اور اس کو پانی سے دھو کر اور لوبان کی دھونی دے کر اس پر زعفران سے فلاں بنت فلاں کی جگہ نام مطلوب اور اس کی ماں کا نام صاف اور خوش خط لکھو اور اس کو ایسی جگہ دفن کر دو جہاں سے آپ کی محبوبہ گزرتی ہو۔ جب بھی وہ اس پر سے گذرے گی اس کے دل میں یکبارگی محبت کا جوش و خروش پیدا ہونے لگے گا اس کی نگاہ کے سامنے آپ کی صورت گھوم جائے گی۔ وہ بیتاب و بیقرار ہو کر آپ سے ملنے کی کوشش کرے گی۔

---

# رقیب کو سزا دینے کے لئے

اگر ایسا موقع ہو کر محبوب کے ملنے میں رقیب آڑے آتا ہو اور اپنی رسائی سے وہ آپ کو روک دیتا ہو یا آپ اس کے سامنے ملتے ہیں تو کسی قسم کا خطرہ محسوس کرتے ہیں تو ایسی حالت میں اگر آپ اپنی راہ سے اس رقیب کو ہٹانا چاہیں تو مندرجہ ذیل کا نقشہ اس کام کے لئے از حد مفید ہے

طلسم

۲۸۸ فلاں بنت فلاں ۱۳۸۷

تسخیر محبوب معشوق

چینی کی ایک طشتری کے درمیان کبوتر کے خون سے اس نقش کو لکھے اور سات روز تک ہر شب کو اس پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پھونکتا رہے۔ جب یک ہفتہ گذر جائے۔ تب کسی بہانے سے اس رقیب کی دعوت کرے اور اس طشتری میں جس پر نقش لکھا ہوا ہو دودھ چاول کھلا دے اور پھر اس نقش کا تماشہ دیکھے رقیب خود ہی آپ کی محبوبہ کو چھوڑ دے گا۔ اور آپکا غلام بن جائے گا۔

جب یہ کانٹا آپ کی راہ سے دور ہو جائے تب آپ اپنی محبوبہ سے ملیں۔

اگر اس صورت میں بھی آپ کی جانب سے کوتاہی ہو۔ تو پھر ایسی حالت میں اس سے پہلے جو ہم نے نقش مبارک لکھا ہے اس سے کام لیں۔ انشاءاللہ تعالےٰ بہت جلد کامیابی ہو گی۔ اور آپ کا محبوب آپ کو دیکھنے کے لئے بیقرار ہو جائے گا۔

یہ عمل اپنی تاثیرات میں جادو کا اثر رکھتا ہے۔ جن لوگوں نے اس جادو کے عمل کا تجربہ کیا ہو وہ کسی دوسرے عمل کی طرف راغب ہی نہیں ہو گا۔ ہمارا دعوےٰ ہے کہ یہ عمل کبھی بے کار ثابت نہ ہو گا۔

---

# محبت کا سرمہ

اگر سرمہ ایک ہزار مرتبہ ہر رات کو چالیس روز تک درود شریف پڑھ کر دم

کیا جائے اور عمل ختم ہونے کے بعد اس دم کردہ سرمہ کو اپنی آنکھوں میں لگا کر کوئی اپنے محبوب کے سامنے جائے گی۔ پہلی ہی نظر میں محبوب اس کے گلے میں لپٹ جائے گی۔

لیکن اس سرمہ کو جائز طریقے پر کام میں لینا چاہیئے۔ ورنہ اگر نفع کی جگہ نقصان ہو جائے تو ہم ذمہ دار نہ ہوں گے۔

# راہ گیر کی خاطر نقش

اگر کوئی شخص سفر کو جانے لگے اور اس کو اس بات کا اندیشہ ہو کہ وہ شاید سفر میں اپنی راہ گم کر دے گا تو اس کو چاہیئے کہ وہ اس نقش معظم کو نقل کر کے اپنے پاس نہایت ہی حفاظت سے رکھے۔ جس مسافر کے پاس یہ نقش ہوگا۔ اس کی منزل گم نہ ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| الخضر | ۵ ۱۵ و ع | الخضر |
| میکائیل | جبرائیل | الخضر |
| الخضر | عہ ۱۱ ھج | الخضر |

# عملیات تسخیر محبوب

## طریقہ عمل

جب کوئی شخص کسی کی محبت میں گرفتار ہو اور زیادہ بیتاب و بیقرار ہو جائے تو ایسی حالت میں اس نقش سے کام لینا چاہیئے۔

واضح ہو کہ اگر معاملہ سخت نہ ہو تو اس سے کام لینے کی ضرورت نہیں کیونکہ یہ نقش ان ہی نامرادوں کے لئے ہے جن کو قریب قریب بالکل ہی ناامیدی ہو گئی ہو۔



ایک مرغ کا بچہ پالے اور ہر روز اس نقش کو لکھ کر اس کے پانی سے
ٹے کو گوندھے اور اس کی گولیاں بنا بنا کر اس مرغ بچہ کو برابر ۱۲۴
ن تک کھلاتا رہے۔ لیکن آٹے کی گولیاں صرف اس قدر بنائے کہ ان
ں سے ایک بھی باقی نہ بچے ورنہ عمل خراب ہوگا۔ اور کچھ فائدہ حاصل نہ
ہو سکے گا۔

دن گذر جانے کے بعد کسی نہ کسی طرح اس مرغ کا گوشت محبوب تک
پہونچا دے اور اس کو کھلا دے۔

محبوبہ اس گوشت کو کھاتے ہی اس کے قدموں پر گر پڑے گی اور
جب تک وہ زندہ رہے گا غلام ہی بنی رہے گی

## محبت میں کامیابی کا طریقہ

اگر محبوب کے سر کے چند بال کسی ترکیب سے حاصل کر لیئے جائیں تو اس
ل پہونچنے میں بے حد کامیابی ہو سکتی ہے اس کا طریقہ حسب ذیل ہے۔ ملاحظہ ہو
ر کے بال کو قینچی سے کاٹ کاٹ کر بالکل چھوٹے چھوٹے کر لو اور ان کو مٹی کے
چراغ میں ڈال کر اوپر سے روغن زیتون ڈال دو اور روئی کی بتی ڈال کر
روشن کر لو۔ چراغ کا داغ دار رخ محبوب کے مکان کی جانب ہو یہ چراغ
ٹھیک بارہ بجے رات کو روشن کیا جائے اس کے بعد ایک ٹانگ سے کھڑے
ہو کر دل ہی دل میں اپنے محبوب کا نام لو اور ساتھ ہی ساتھ اس اسم کو

نسخہ محبوب و معشوق

بھی زبان سے ادا کرنا چاہیئے۔ اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰہِ ط

ہر شب ایک ہزار مرتبہ اس چراغ کے سامنے برابر اس عمل کو کیا جائے۔

۲۱ روز کے بعد حسب دل خواہ نتیجہ برآمد ہوگا۔ جب آپ اس عمل کو آزمالیں گے۔ تو آپ خود کہیں گے کہ حب کے لئے یہ عمل نہایت آسان اور بے حد زود اثر ہے۔ اور بہت جلد سنگدل انسان کو موم کرلیتا ہے۔

اگر اس نقش کا پانی کسی کو پلادیا جائے تو جو شخص اس پانی کو پئے گا وہ اس کو پیتے ہی پلانے والے کی محبت میں اندھا ہو جائے گا۔ خواہ وہ پانی پلانے والا غیر اور دشمن ہی کیوں نہ ہو۔ وہ کسی طرح بھی اپنی محبت کو ظاہر کئے بغیر نہ رہ سکے گا۔



محبوبہ کی طرف سے اظہار محبت کے بعد کامیابی ہے۔ لیکن یہ نقش دن کے وقت سفید کاغذ پر اس وقت لکھا جائے جب کہ سورج گرہن ہو۔ لہذا اس کے لئے وقت کا انتظار لازمی ہے اور ضروری ہے ایسے وقت پر اس نقش کو لکھ کر رکھ لینا چاہیئے۔ نقش یہ ہیں۔




ع
ع
ع
ع
ع
ع



جب کبھی اس سے کام لینے کی ضرورت ہو کام لیا جائے اگر خدا نے چاہا تو کبھی خطا نہیں جا سکتا۔ آپ کو اس سے فیض پہونچے گا۔ تو آپ کا فرض ہوگا کہ اپنے دوسرے دوستوں کو بھی بتائیں اور کم از کم ہم کو ضرور اس کی خبر کرنی چاہیئے۔

# محبت ہمیشہ قائم رکھنے کیلئے

پیپل کے درخت میں کچا دھاگا کسی ایسی جگہ باندھ آؤ کہ اس پر کسی کی نگاہ کا گذر نہ ہو نہ کوئی اسے توڑے۔ سوا ماہ کے بعد اگر دھاگہ کو کھول لاؤ اور اس میں سات گانٹھیں لگاؤ۔ ایک کاغذ پر ذیل کا نقشہ بناؤ۔ اس دھاگہ کو گولی سی بنا کر اس نقش میں رکھو اور نقش کو اس طرح بند کر دو کہ دھاگہ کا ذرا سا حصہ بھی بالکل نظر نہ آئے۔ جب یہ سب کام ٹھیک ہو جائیں تو دوپہر کو بارہ بجے مرگھٹ میں جائے اور جس جگہ مردے پھونکے جاتے ہیں وہاں ایک گڑھا کھودو اور اسی گڑھے میں یہ نقش دفن کر دو جب تک یہ نقش اس جگہ سے نکال کر پھینک نہیں دیا جائے گا اس وقت تک مطلوب آپ کی ہی محبت میں بے قرار رہے گا اور اس کو کسی پہلو بھی کل نہیں آئے گی



# روٹھے ہوئے مطلوب کو منانے کی خاطر

## طریقہ

دو مربع انچ تانبے کے پترے پر کسی شخص سے کندہ کرا کر کے بدھ کے روز سے اس عمل کو شروع کر دے تاکہ آپ کا کام امید سے پہلے ہی ختم ہو جائے اور آپ کو بہت جلد خوشی حاصل ہو اس کا طریقہ یہ ہے ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | م | | |
| | زحل | ق | ل | مشتری | |
| ۵ | ٦ | ع | ۸ | ۷ | ۴ |
| | مؑ | ۹ | ر | عطارد | |
| | | | ۵ | | |



ایک انگیٹھی میں کیکر کی لکڑی کے کوئلوں کو سلگا کر اور جب کوئلے خوب سلگ جائیں اس وقت تانبے کا نقش اس میں لے کر اس طرح رکھو کہ اس کا کوئی حصہ نظر نہ آئے اس کے بعد محبوبہ کے مکان کی طرف منہ کر کے ایک ٹانگ کے سہارے پر کھڑا ہو جائے اپنے دونوں ہاتھوں کو اس طرف دراز کر کے یہ اسم مبارک پڑھنا شروع کر دے اور صبح کو چار بجے تک پڑھتا رہے اذان کی آواز سنتے ہی چہرے پر ہاتھ پھیر کر یہ اسم مبارک برابر چالیس روز

تک پڑھو۔ آپ کی محبوب خود ہی آپ کے مکان پر حاضر ہوگی۔
جب آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائیں تو پھر نوچندی جمعرات تک برابر پیٹ بھر کر کھانا کھلواتے رہو۔ انشاء اللہ وہ کبھی آپ سے جدا نہ ہوگا۔ اور نہ آپ کو کبھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ اسم مبارک یہ ہے۔

یَا مَحْبُوْبُ۔ یَا شَاھِدُ

# محبت کی انگوٹھی

اگر آپ کو کسی سے محبت ہے اور محبوب کے بغیر آپ کو بھی چین نہ آتا ہو اور اُدھر آپ کے محبوب کو بھی آپ سے محبت ہے لیکن آپ کے مقابلے میں کم تب ایسی حالت میں آپ چاندی کی ایسی انگوٹھی بنوائیے۔ جس میں نگینہ کی جگہ سیندور بھرا ہوا ہو ۲۱ روز تک اس انگوٹھی پر قل ہو اللہ شریف اور آیۃ الکرسی چالیس مرتبہ پڑھتے رہو۔ عمل ختم ہو جانے کے بعد اگر وہ انگوٹھی اپنے محبوب کے انگلی میں ڈال دیں گے تو وہ آپ سے زیادہ بیتاب و بیقرار ہو جائے گا۔ لیکن بلّی کے گلے میں گھنٹی کون باندھے گا۔ اگر آپ اس سے روٹھ بھی جائیں گے۔ تو وہ آپ کی خوشامد کرے گا۔ آپ کو منا کر ہی اسے قرار آئے گا۔ نہایت ہی مجرّب عمل ہے۔

# خواب میں ڈرنے کے لئے

اگر بچے رات کو سوتے میں ڈرتے ہوں تو اس کا سبب یہ ہوتا ہے کہ رات کو خواب میں بچوں کو طرح طرح کی ڈراؤنی شکلیں دکھائی دیتی ہیں۔

ان کے والدین کو چاہیے کہ وہ ایک سفید کاغذ پر مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر اور موم جامہ میں لپیٹ کر اپنے بچوں کے گلے میں ڈال دیں اس سے بچے خواب میں نہ ڈریں گے اور نہ روئیں گے۔ جس سے ان کے والدین کی نیند حرام ہوتی ہے۔ نقش یہ ہے۔



| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۱۱ | ۷ |
| ۱۰ | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۳ | ۸ |

اس نقش معظم کے بہت سے فوائد ہیں خصوصاً بچوں کی حفاظت کے لئے یہ نقش مبارک اکسیر صفت ہے۔

# نظر بد دور کرنے کے لئے

اکثر دیکھنے میں آیا ہے کہ بعض خوبصورت بچے دن بدن کمزور ہوتے چلے جاتے ہیں انھیں قسم قسم کے عارضے لاحق ہو جاتے ہیں ہزاروں طرح کے معالجے بھی کراتے ہیں مگر کوئی صورت آرام کی نظر نہیں آتی اس کی وجہ دراصل یہ ہوتی ہے کہ لاپرواہ والدین اپنے بچوں کی اچھی طرح پرورش نہیں کرپاتے اور ان کی پرورش کے لئے ان کو ملازمہ کے حوالے کر دیتے ہیں جو انھیں لے کر محلے کے گلی کوچوں میں لئے پھرتے ہیں جہاں سے انھیں نظر لگ جاتی ہے۔

ایسے والدین کو مناسب ہے کہ جن کے بچوں کو نظر بد نے آگھیرا ہو وہ مندرجہ بالا نقش ایک کاغذ پر لکھ کر اور چاندی کے تعویذ میں ڈال کر باندھیں۔

انشاء اللہ تعالےٰ اس متبرک تعویذ کے ڈالنے سے بچے کو کبھی نظر نہ لگے گی۔ تعویذ ملاحظہ ہو وہ نقش مبارک یہ ہے

| | |
|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ |

# میاں بیوی کی محبت کیلئے نقش

بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ میاں بیوی سے کسی وجہ سے ناراض ہو کر بول چال اور محبت ترک کر دیتا ہے اور اس سے دلی نفرت ہو جاتی ہے۔ جس سے بیوی از حد غمگین و پریشان رہتی ہے ایسی حالت میں اس کو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل نقش تین دفعہ نقل کر کے رکھے۔ اور زعفران سے لکھے۔

| ب | ۷۸۶ | فلاں | بن | فلاں |
|---|---|---|---|---|
| ۷۸۶ | ب | ۷۸۶ | ح | ۷۸۶ |
| فلاں | فلاں | ح | ۷۸۶ | م |

**طریقہ:** پہلے اس نقش کو صاف و شفاف پانی میں حل کر کے اپنے شوہر کو پلا دے دوسرا نقش رات کو سوتے وقت اپنے شوہر کو پلا دے۔ دوسرا نقش رات کو سوتے وقت اپنے شوہر کو پلا دے اور تکیہ کے نیچے سرہانے رکھ دے۔ تیسرا نقش اپنی چوٹی میں باندھے۔ انشاء اللہ اس کے خاوند کے دل پر بہت جلد اثر ہو گا اور اپنی بیوی سے از سرِ نو محبت کرنے لگے گا اور زندگی بھر کبھی لڑائی نہ ہو گی اس نقش کی بے ادبی نہ ہونی چاہیئے۔

# محبت کے لئے نقش

اگر آپ کو کسی سے محبت ہے اور کسی طرح آپ کے قابو میں نہیں آتا تو
آپ کو چاہیے کہ مندرجہ ذیل نقش ایک سفید کاغذ کے ٹکڑے پر ستر مرتبہ لکھے
اور دس نقش روزانہ کے حساب سے سات روز تک برابر اپنے شہر کے
قریب کسی دریا میں ڈالتا رہے۔ اور مطلوب کا دھیان ہر وقت اپنے دل میں
رکھے انشاءاللہ سات روز ابھی پورے بھی نہ ہوں گے کہ مطلوب بغیر کسی
حجت کے آپ کی خدمت میں حاضر ہو جائے گا اور تا عمر علیحدہ نہ ہوگا۔ اور
صرف آپ کی خدمت کرتا رہے۔
یہ نقش نہایت معتبر ہے اکثر مرتبہ کا محبت کے لئے آزمایا گیا ہے۔ پاک
نیت رکھنے والا ضرور کامیاب ہوتا ہے۔
نقشہ یہ ہے

| فلاں | ۱۲ | ابن | ۲۳ | فلاں |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۰ | ۱۳ | ۱۵ | ۲۵ |
| ۲۱ | ۱۹ | ۱۶ | ۱۲ | ۲۴ |
| فلاں | ۱۷ | ابن | ۲۲ | فلاں |

# دوسرا نقش برائے محبت

مندرجہ نقش ۱۲۱ مرتبہ زعفران سے نیم کے پتوں پر لکھو اور پھر ان میں سے گیارہ عدد نقش روزانہ کے حساب سے لے کر اور ان کو تھوڑے سے پانی میں انگلی سے مسل کر اتار لے۔

پھر اس پانی سے آٹے کی گیارہ گولیاں بنائے پھر قمری مہینے کی پہلی تاریخ سے دریا یا کسی نہر تک جانا شروع کر دے اور ان گولیوں کو مچھلیوں کو کھلا دے یہ عمل گیارہ روز تک برابر اسی طرح جاری رکھیں مگر یاد رہے کہ چلتے وقت راستے میں کسی مرد سے بات چیت نہ کرے۔

انشاء اللہ گیارہ روز میں مطلوب ماہی بے آب کی طرح تڑپتا ہوا آپ کی خدمت میں حاضر ہوگا اور ہمیشہ بے دام غلام رہے گا۔

نقش مبارک یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فلاں | ۱۲۱ | ۱۲۱ | ر | فلاں |
| ع | ت | بن | ۱۲۱ | ۱۲۱ |
| ۱۲۱ | ت | بن | و | ۱۲۱ |
| فلاں | ۱۲۱ | ۱۲۱ | ۱۲۱ | فلاں |

# تیسرا نقش محبت کے لئے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ایک ہزار مرتبہ کسی پھل پر پڑھے اور اپنے کسی دوست کی معرفت اپنی محبوبہ کو کھلا دے۔ پھل جتنا لذیذ اور میٹھا ہوگا۔ اسی قدر آیت شریف کے اثر سے وہ آپ سے محبت کرنے لگے گا اور ہمیشہ خوش کلامی سے پیش آئے گا۔

## نقش محبت



| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۳ | ۶ | ۸ | ۱۲ | ۵ | |
| ۷۸۶ | ۱۵ | ۱۱ | ۴ | ۶ | ۱۰ | ۷۸۶ |
| | ۲ | ۱۴ | ۷ | ۱۳ | ۹ | |

اگر آپ کا محبوب کسی وجہ سے ناراض ہوگیا ہے اور آپ اس کی محبت میں سرگرداں ہیں پریشان ہیں اور کوئی صورت اس سے ملاقات کی نہ ہوتی ہو۔ تو آپ اس مندرجہ بالا نقش سے کام لیں۔

## طریقہ

ایک صاف ستھرا دیسی پان بازار سے خریدیں اور جس وقت چودھویں رات کا چاند آدھی رات کو اپنی روشنی سے تمام عالم کو منور کر رہا ہو اس وقت یہ نقش زعفران سے پان پر لکھیں اور چاند کے غروب ہونے تک اس کو ختم کر دو۔ پھر اس پر ایک ہزار مرتبہ قل ھو اللہ شریف پڑھ کر دم کر کے اور نقش کے نیچے فلاں بن فلاں تحریر کر کے اس کو لپیٹ دے پھر علی الصبح کسی صغیر سن بچے کے ہاتھ سے اپنے محبوب کو کھلا دے اور انشاء اللہ تعالےٰ تمام عمر آپ کا طابع فرمان رہے گا۔ یہ نقش ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے ہر وقت ضرور کام میں لائے۔



## نقش دیگر

اگر آپ کو کسی کنواری نوجوان لڑکی سے محبت ہے اور آپ اس سے شادی کرنا چاہتے ہیں۔ اور اس کے فراق میں رات دن پریشان رہتے ہیں اور ہزاروں کوششیں کر چکے ہیں مگر سب ہی بے کار ثابت ہوئیں اور کسی طرح بھی آپ کی رسائی نہیں ہو پاتی تو آپ ہراساں اور مایوس نہ ہوں ہمارا یہ آزمودہ نقش آزمائیں پھر قدرت خدا کا تماشہ دیکھیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ١ | ٦ | ٥ |
| ١٢ | ١٣ | ١٠ |
| ٧ | ٤ | ٩ |

## طریقہ

نوچندی جمعرات کو علی الصبح جنگل میں جائے اور ایک آم کے درخت
کے نیچے تھوڑی سی جگہ صاف کر کے لوبان کی دھونی دے پھر مندرجہ بالا
تعویذ ایک دھاگے میں باندھ کر لٹکا دے اور پھر ہر روز ١٢١ مرتبہ قل ہو اللہ
شریف پڑھے اور یہ عمل اگلے ماہ کی نوچندی جمعرات تک برابر جاری رکھے
اور کسی سے راہ میں بات نہ کرے۔ سورج نکلنے سے پہلے پہونچے اور سورج
غروب ہونے کے بعد واپس ہو۔

# بیوفائی کا انتقام لینے کیلئے

اگر آپ کے ساتھ کسی نے بے وفائی سے کام لیا ہے اس نے
عداوت کی ہے۔ جس کے سبب بجائے محبت کے آپ کی عزت ختم ہو گئی ہے
اس صورت میں اگر آپ اس سے بدلہ لینا چاہیں۔ یعنی اس کو سزا دینے
کی ضرورت سمجھیں تو ہمارے اس نقش سے کام لیں۔ انشاء اللہ تعالٰے یہ نقش

بہت جلد اپنا اثر دکھائے گا۔ نیز آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ یہ نقش ان کاموں کے لئے کتنا مفید ہے۔

۷۸۶

| | صم صم صم | صم صم | صم صم | |
|---|---|---|---|---|
| ع | ۱۱۱ | ۵۵۵ | ۴۴۴ | ھ |
| ع | ۳ | ۲۷ | ۱۹ | ھ |
| ع | ۶ | ۵ | ۵۱ | ھ |
| | ۵۵ | ۵۵ | ۵۵ | |



## طریقہ

پیپل کے ایک پتے پر اس نقش کو کالی روشنائی سے لکھو اور جب پتے پر سیاہی خشک ہو جائے تب اس کو سیاہ ہاتھی کے بچے کو کھلادو یہ نقش پیپل کے پتے کے اسی طرح ۵۹ روز تک بکری کے بچے کو کھلاؤ اور بکری کے بچے کا نام اس شخص کے نام پر رکھ دو جسے آپ تکلیف پہونچانا چاہتے ہیں جب بھی تماشہ دیکھنا ہو یعنی سزادلانا ہو تو اس بکری کے بچے کے چند بال کاٹ لو ان کٹے ہوئے بالوں کو اگر جلائیں گے تو یہ واضح رہے کہ اس شخص کو ازحد تکلیف پہونچے گی جو بیان سے باہر ہے جس کی خاطر بکری کے بچے کے بال جلائے گئے ہیں۔ وہ فرطِ مسرت سے ناچ اٹھے گا۔

# نقش برائے حب

یہ نقش سنگدل محبوب کو موم کرنے کی خاطر نہایت ہی مفید ہے
اس کی بدولت بہت سے ناامید بھی اپنی امیدوں میں کامیاب ہو چکے
ہیں. کام لینے کا طریقہ یہ ہے کہ ۲۷ روز تک اس نقش پر صدق دل سے
درود شریف ہر رات کو ۲۷ مرتبہ پڑھو جب پورے ۲۷ روز ہو جائیں اس
وقت اس نقش کو موم جامے میں باندھ کر اور اس کو کسی دریا کے کنارے
پر بیٹھ کر ۲۷ مرتبہ اس کو دریا میں غوطے دو اس کے بعد مغرب کی طرف منہ کر کے
۲۷ مرتبہ قل ھو اللہ شریف پڑھو. بعد ازاں نیم کے درخت کی چوٹی پر اس طرح
باندھو کہ یہ نقش درخت کی شاخ کے ساتھ ہمیشہ ہلتا رہے
نقش یہ ہے.




ہوا کا ایک معمولی جھونکا اس نقش کو متحرک
کر کے مطلوب سنگدل کو بیتاب کر دیگا. آپ سے
جب تک ملاقات نہ ہوگی وہ بے چین رہے گا.
یہ نقش محض ان لوگوں کے لئے مفید ثابت ہوتے ہیں جو محبوبہ سے سچے دل سے
محبت کرتے ہوں اور نیت خراب ہو اور جن کی نیت خراب ہوگی تو اس نقش کے ذریعہ
الٹا انھیں نقصان پہونچ جائے گا.

تاکیداً عرض ہے کہ اس سے کام لینے سے قبل ہی آپ کو اپنے دل کے مقصد کے متعلق غور کر کے نیت کا اندازہ لگا لینا چاہیے کہ آپ جس سے محبت کرتے ہیں اس کو اپنا شریک زندگی بنا کر زندگی گزارنا چاہتے ہیں یا محض عیاشی کے لئے ایسا کر رہے ہیں۔ اگر آپ غلط نظریے سے اس عمل کا تجربہ کریں گے تو نقصان کے ذمہ دار آپ خود ہوں گے۔

---

# محبت کا سفوف

مرغی کا تازہ انڈہ لو اور نوچندی جمعرات کو رات کے دس بجے کے بعد اس پر یا مجیب یا مجیب دس ہزار بار پڑھیں اور تین رات برابر اس اسم مبارک کو پڑھتے رہو

چوتھے روز انڈے کو توڑ کر اس کی زردی طشتری میں ڈال دو اور اس کی سفیدی کو دریا میں ڈال دو زردی میں اپنے دائیں بازو کی انگشت شہادت کے خون کے قطرے ٹپکا کر اس کو کسی ایسے مقام پر رکھ دو جہاں سردی بھی ہو اور سایہ بھی۔

چند ہی روز میں اس میں کیڑے پڑ جائیں گے اور وہ کیڑے آپس میں ایک دوسرے کو کھانے لگیں گے ان میں سے ایک کیڑا جو سب کیڑوں میں بڑا ہوگا۔ وہ باقی تمام چھوٹے کیڑوں کو کھا جائے گا۔

جب ایک کیڑا باقی رہ جائے تو اس کو ایک مضبوط ڈبے سے باندھ میں

اور کسی دھوپ کی جگہ میں باندھیں ۲-۳ دن میں وہ کپڑا بالکل سوکھ جائے گا
جب آپ یہ دیکھیں کہ یہ اب اچھی طرح خشک ہوگیا ہے۔ اور اس
میں تری ذرا سی بھی باقی نہیں تو آپ اس کپڑے کو اس جگہ سے آتار لیں۔
اور دھاگہ اس میں سے الگ کرلیں۔
پھر اس کو کھرل کر کے میدہ کی طرح سفوف بنالیں نام کو بھی اس
میں کھردراپن نہ رہے۔
اب یہ سفوف محبت تیار ہے اگر اس کی ایک چٹکی کسی کو پان میں
ڈال کر کھلادی جائے تو وہ کھانے والا اس کھلانے والے کا تمام عمر
غلام بن جائے گا۔ اور ایک پل کے لئے بھی آپ سے جدا ہونا کسی طرح
بھی گوارہ نہ کرے گا۔ ہر کس و ناکس پر اس سفوف کو آزمانے کی ضرورت
نہیں اور نہ یہ ایسی چیز ہے کہ جس کو کسی پر ظاہر کیا جائے۔

# نقش حب مخصوص

یہ نقش ان شوہروں کے لئے بیحد تیر بہدف ہے جن کی بیویاں
ان سے محبت نہیں رکھتیں حالانکہ وہ شوہر ان کو بہت چاہتے ہیں۔ لیکن بار
بار کوشش کرنے کے باوجود اپنی بیویوں کی محبت حاصل کرنے میں ناکام
رہتے ہیں۔
ایسے لوگوں کو ناامید نہیں ہونا چاہیئے بلکہ اس نقش مبارک کو

زعفران سے لکھ کر بازو میں باندھیں اور اس کی ایک نقل زعفران سے لکھ کر کسی بھی ممکن طریقہ سے پانی میں گھول کر پلادیں۔ لیکن واضح ہو کہ بیوی کو اس بات کا قطعی علم نہ ہو کہ آپ نے اسے تعویذ گھول کر پانی میں پلایا ہے۔ اس کا ایک ہی قطرہ اس کے حلق سے اترتے ہی وہ شوہر کی محبت میں اندھی ہو جائے گی۔ ہر شخص آزما سکتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۵ | ۴ | ۹ | القیوم |
| ۲ | ۱۰ | ۶ | ۱ | ۱۰ | القیوم |
| ۲ | ۸ | ۷ | ۴ | ۱۲ | القیوم |

# عمل تسخیر غرورِ حسن

اگر کسی کی محبوبہ اپنے حسن و جمال اور نخوت جمال کے سبب کسی سے کلام کرنا نہیں پسند کرتی تو اس کے لئے ذیل کا عمل تیر بہدف ہوگا غرور حسن اور نخوت جمال کی آن بان اس کے دل و دماغ سے دور ہو جائے گی تب اس کو رام کرنا بہت آسان ہوگا۔

اس کا طریقہ اگلے صفحہ پر ہے

## طریقہ

محبوبہ کا نقشہ اپنی نگاہوں میں جمالو یعنی اس کا تصور کرلو اور اپنے دل میں یہ خیال کرلو کہ میری محبوبہ بالکل وہی ہے اور میرے سامنے بیٹھی ہے۔ جب آپ کا تصور خوب جم جائے گا اور اس کی صورت بالکل صاف نظر آنے لگے اس وقت اس عمل کو شروع کردے۔

رات کے وقت جب سب سو جائیں کسی نہر کے کنارے کھڑے ہو کر دبی آواز میں پڑھنا شروع کر دو۔ اور سوا ماہ برابر اس اسم مبارک کو پڑھتے رہو ناغہ ایک دن کا بھی نہ ہونا چاہیئے ورنہ پھر از سر نو عمل کو شروع کرنا ہوگا۔

اسم مبارک یہ ہے۔ اَللّٰہُ جَمِیْلٌ وَیُحِبُّ الْجَمَالُ۔

جب عمل خیریت سے ختم ہو جائے یعنی سوا مہینہ بغیر ناغہ کئے گزر جائے تب آپ اپنے دل میں سمجھ لیں کہ اس عمل کے پورے عامل ہو گئے پھر آپ جب بھی یہ عمل جس پر کرنا چاہیں ایک ایک مرتبہ اس اسم مبارک کو پھونک مار کر پڑھو۔

جس پر یہ عمل کیا جائے گا اس کو اپنی کسی بات کی سدھ بدھ نہ رہے گی اور وہ یہ بات بھول جائے گا کہ وہ حسین و جمیل ہے۔

یہ بات ضروری ہے کہ عامل کے خیالات نیک ہوتے چاہئیں کیوں کہ ہر عمل میں اگر غلط مفاد کو وابستہ رکھا جائے تو بجائے نفع کے نقصان ہوتا ہے۔

تسخیر محبوب مجرب

# دوسرے سے ہٹا کر اپنی محبت میں کرنا

## اور ہمیشہ اپنے عشق میں مبتلا رکھنا

---

اگر کوئی کسی کی محبت میں مبتلا ہو جس کے سبب سے آپ اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو سکتے ہوں۔ جب ناامیدی حد سے زیادہ بڑھ جائے ذیل میں درج شدہ نقش کے ذریعہ عمل کریں۔

### طریقہ

ایک سفید اور چکنے کاغذ پر دو نقش بنائیں ایک پر اپنا نام لکھیں اور دوسرے پر اپنی محبوبہ کا۔

نقش اس طرح بنائیں



فلاں بن فلاں

عصی ھ ھ ھ ھ ھ ے

جس سے محبت کی جاتی ہے۔ دونوں نقشوں میں اس کا نام لکھ کر دو تانبے

کے لوٹوں میں ڈال دو۔ جب آدھی رات گذر جائے اس وقت دونوں کو
آپس میں لڑانا شروع کر دو۔ اور اپنے آپ یہ پڑھو۔

یابدوح یابدوح یابدوح

ایک ہزار مرتبہ پڑھتے رہو اور آپس میں لڑاتے رہو اس عمل کو ۱۱
راتوں تک برابر پڑھتے رہو۔

وظیفہ ختم کر کے لوٹوں کو لے کر کسی کھیت میں دور دور کے فاصلہ پر دفن
کر دو اور ان کو اس طرح چھپا دو کہ کوئی ایک لوٹے کو بھی زمین سے نہ نکال
سکے۔ لوٹے دفن کرتے ہی لڑائی شروع ہو گی۔ دونوں میں اس قدر نفاق
پیدا ہو جائے گا کہ شکل دیکھنے تک سے بیزار ہو جائیں گے ان میں جھگڑا ہو گا
اور اس طرح آپ کو موقع مل جائے گا آپ اس نقش کو نقل کر کے سر کے
بالوں میں چھپا کر اپنے محبوب کے سامنے کھڑے ہو جاؤ جوں ہی اس کی
نگاہ آپ پر پڑے گی اس کا سر آپ کے سامنے جھک جائے گا۔ اور وہ
اس قدر محبت کرے گا۔ آپ حیران رہ جائیں گے۔

# ہمزاد کے ذریعہ تسخیر محبوب

یہ طریقہ جو اس جگہ لکھا جا رہا ہے اس طرح تو نہایت بہتر
معلوم ہوتا ہے۔ مگر واضح رہے کہ جن صاحب کا دل کمزور ہو وہ ہر گز ہر گز
اس عمل کو نہ کریں۔ کیونکہ دورانِ عمل میں عجیب و غریب ڈراونی و

بھیانک صورتیں نظر آئیں گی۔ جن کو دیکھ کر بہت ڈر معلوم ہو گا۔

اس لئے اگر آپ کا دل مضبوط اور طاقتور ہے تو اس پر ضرور عمل کریں انشاء اللہ یقیناً کامیابی ہو گی۔

مگر یہ سایہ جسے آپ معمولی تصور کر رہے ہیں حقیقت میں کوئی چیز نہیں ہے بلکہ یہ تو آپ کا ہمزاد ہے جس سے آپ ہر کام کرا سکتے ہیں۔

# طریقہ تسخیر ہمزاد



چاند کی ساتویں تاریخ رات کو جب کہ آسمان پر ہر طرف تارے ہی تارے نظر آتے ہوں تب آپ بالکل خالی کمرے میں جا بیٹھیں جو بالکل اس عمل کے لئے موقوف ہو۔

کڑوے تیل کا چراغ روشن کر لو اور اس کو مشرق کی جانب کسی بلند مقام پر رکھ کر خود اس کے سامنے کھڑے ہو جاؤ کھڑے ہونے سے پہلے چاقو کے ذریعہ ایک دائرہ کھینچ لو اور اس کے ساتھ ہی دائرہ کے درمیان کھڑے ہو کر سامنے والی دیوار پر اپنے سائے کی جانب غور سے دیکھو اور بہت دیر تک دیکھتے رہو نگاہ جم جانے پر دس ہزار مرتبہ اس اسم مبارک کو پڑھتے رہو۔

یا جَبَّارُ یا خَنَّانُ

یہ وظیفہ چالیس روز تک پڑھیئے۔ ڈراؤنی صورتیں نظر آئیں تو ڈرنا نہیں چاہیئے۔ کیونکہ وہ اس دائرے سے باہر رہیں گی اور آپ کے قریب نہ آسکیں گی اگر آپ ڈر جائیں گے تو انجام آپ کے حق میں برا ہوگا اگر ڈرے نہیں تو چالیسویں روز ہی سایہ انسان کی طرح آپ سے ہم کلام ہوگا۔ آپ اس سے کہیں کہ جاؤ محبوب کے دل پر قبضہ کر کے اس کو میری محبت میں دیوانہ کر دے۔

وہ سایہ یعنی ہمزاد اس جگہ سے غائب ہو جائے گا۔ اور جاتے ہی آپ کے محبوب کے دل و دماغ پر قبضہ کر کے اس کو آپ کی جانب مائل کر دے گا۔



اس طرح آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائیں گے۔

---

# شاہی مصاحب بننے کیلئے

## مجرب وظیفہ

اگر کسی شخص کے لئے یہ تمنا اور آرزو کلیف وہ بنی ہوئی ہے کہ میں بھی شاہی مصاحب یا اعلیٰ ترین شخص بن کر اپنی زندگی گزار دوں تو اسکو

چاہیے کہ وہ ہمارے اس نقش معظم سے کام لے پھر قدرت کا مشاہدہ کرے

## طریقہ

دو انچ لمبا اور دو انچ چوڑا چاندی کا پترا (مربع نما) لو اور اس پر زرگر سے یہ نقش بنوالو۔ نقش تیار ہونے پر گھر لے آؤ اور چاند گرہن کا انتظار کرلو۔ چاند گرہن ہونے پر وضو کر کے پاک صاف کمرے (حجرے) میں داخل ہو کر لوبان کی دھونی نقش کو دو۔ اور اپنے پاس رکھ کر چاندی کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو جاؤ۔ اور اپنی زبان سے دلی مقصد کو با آواز ادا کرو۔ سمجھو کہ کام پورا ہو رہا ہے۔ مقصد بیان کر چکنے کے بعد نقش مبارک کو اپنے داہنے ہاتھ میں پکڑ کر چاند کی جانب نظر کرتے ہوئے دس مرتبہ اس اسم اعظم کو ادا کرو۔

## الشمس والقمر

اس وظیفے کو گیارہ روز تک پڑھتے رہو۔ خدا نے چاہا تو قبل از وقت سرخرو ہو جائیں گے۔ بادشاہ آپ کو بلا بھیجے گا۔ اور نہایت عزت سے آپ کو اپنا مصاحب یا وزیر بنائے گا۔

نقش اگلے صفحہ پر ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١١ | ١ | ق |
| ١١ | ٧ | ٥٥ | ٢ |
| ٩ | ١٥٠ | ١٢ | ب |
| ٨٧ | ٩١ | ١٣ | ل |

# روشن ضمیری کی خاطر

اگر آپ روشن ضمیری چاہتے ہیں اور آرزو ہے کہ روشن ضمیر بن کر مستقل کا اندازہ لگا سکیں تو ہر رات کو سوتے وقت اس اسم اعظم کو پڑھیں۔

وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب

یہ عمل ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ اور مجرب ہے اس کو ہمارے چند دوستوں نے بھی آزمایا ہے۔

اس کتاب میں تمام عمل کامیاب اور بیش قیمت لکھے گئے ہیں۔

برائے محبوب و عشق

# محبت کا نشہ

اگر آپ کسی پر محبت کا نشہ چڑھانا چاہتے ہیں تو اس نقش کو نقل کر کے اپنے پاس رکھ لیں۔ جب بھی آپ کا محبوب آپ کے پاس سے گزرنے لگے۔ اس وقت اس نقش کو نکال کر انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے دباتے ہوئے یہ کہیں :-

اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰه

آپ کی محبوبہ پر محبت کا نشہ سوار ہو جائے گا۔ اور فوراً آپ کی محبت میں دیوانی ہو جائے گی اگر دس روز تک محبوبہ کے ساتھ گزر گئے تو تاعمر محبت کرے گی۔

اگر اس نقش کو دو لوگوں کے درمیان کھڑے ہو کر پھاڑ دو تو ان سب میں لڑائی رہے گی یہ نقش محبت کے لئے بھی مفید ہے۔ اس سے جو کام بھی آپ لینا چاہیں وہ لے سکتے ہیں۔ نہایت ہی منافع اور زود اثر ہے اکثر لوگوں کا مجرب ہے۔

اگر آپ کو جائز ضرورت کے لئے عمل کرنا ہو تو بے شک اس کو کیجئے اور فائدہ اٹھائیے۔

نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

| حب | حب | حب |
|---|---|---|
| حب | حب | حب |
| حب | حب | حب |

# محبت کا سرمہ

اگر آپ کو کسی دوشیزہ پری جمال سے زیادہ محبت ہوگئی ہے اور آپ اس کو اپنی محبت میں پھانسنا چاہتے ہیں تو مندرجہ ذیل سرمہ تیار کرکے آنکھوں میں لگائیے۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے

## طریقہ

اپنے ہاتھ پیروں کے ناخن تراش لیں اور پھر ان کو مشک و زعفران سے تر کرکے سایہ میں خشک کرلیں اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ بسم اللہ شریف اور قل ہو اللہ شریف رات کو چاندنی رات میں بیٹھ کر پڑھیں۔ عمل جمعرات سے شروع کرکے بدھ کو ختم کرکے اس ناخن کو آگ میں جلا کر خشک کھرل کرکے باریک کرکے آنکھوں میں لگا

تسخیر محبوب و معشوق
محبوب کے سامنے جائے تاکہ محبوبہ دیکھتے ہی فریفتہ ہو جائے۔

# محبت کے لئے

# مجرّب طلسم

گھروں میں رہنے والی چڑیا کو پکڑلیں پھر اس کو بسم اللہ شریف پڑھ کر ذبح کریں۔ اس کے بعد اس کا پیٹ چاک کر کے تمام آلائش باہر نکال کر اور صاف کر کے ایک ماشہ پارہ اور اپنا خون شامل کر کے اس کے پیٹ میں بھر دے اس کے بعد اس کو کسی محفوظ جگہ دفن کر دے۔

ایک ماہ بعد باہر نکالے اس میں مشک و زعفران شامل کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالے۔

جس کو ایک عدد گولی اس میں سے کھلائیں گے۔ وہ تمام آپ کی غلام رہے گی اور کسی وقت کسی حالت میں آپ سے جدا نہ ہو گی۔

---

# تسخیر محبوب

کے لئے

# روحانی تیل

اگر آپ کو کسی سے محبت ہو اور اسے اپنے قابو میں کرنا چاہتے ہیں تو مندرجہ ذیل نقش تیل تیار کر کے اپنے پاس محفوظ کر لیں۔

اماوس کے روز جس وقت چاند نکلے ایک باغ میں جائے جو جنگل میں ہو ایک انار کے درخت میں ایک کنواری کنیا کے ہاتھ کا کتا دھاگا باندھیں۔ پھر درخت کے سامنے کھڑے ہو کر یہ کہے کل تمہاری دعوت ہے۔ پھر اگلے روز بازار سے شیرینی خرید کر انار کے درخت کی جڑ میں رکھ دے پھر اس پر سے ایک پھل توڑ کر لا دے

اور گھر آکر اس میں سے دانوں کا رس نکال دے اور اس میں سنترے کا تیل شامل کر کے ایک شیشی میں ڈال کر رکھ لے پھر جس کو آپ چاہتے ہیں اس کا نام لے کر اس میں پھونک مار دے اور سر میں اور پیشانی میں لگا کر اپنی محبوبہ کے نزدیک سے گزرے۔

جب اس تیل کی خوشبو آپ کی محبوبہ کی ناک میں پہونچے گی تو وہ فوراً دیوانہ وار آپ کے پیچھے ہولے گی۔ اور ہمیشہ آپ کے عشق میں سرگرداں رہے گی۔

# کاجل برائے حُب

مندرجہ ذیل طریقے سے یہ کاجل تیار کریں اس کے استعمال سے مطلوب آپ کا فرمانبردا ہو جائے گا۔

## طریقہ

جمعرات کے روز جنگل میں جائے اور ایک صحرائی اُلو کو پکڑ کر لائے پھر اس کو ذبح کر کے اس کی زبان نکال لے پھر اس کو خشک کر کے روئی کی ایک بتی بنائے اور اسی درخت پر دو میخیں گاڑ دے اس پر ایک چراغ رکھ کر بتی ڈال دیں اور پھر اس کو روغن کنجد سے بھر کر چراغ روشن کر دیں ایک انسان کی کھوپڑی پر کچے دھاگے سے اس پر لٹکا دیں۔ لو کے لگنے سے جو کاجل کھوپڑی پر جمع ہوگا اس کو اتار لے اور لوبان کی دھونی دے کر اس کو شیشی میں ڈال کر رکھ لے بوقت ضرورت اپنی آنکھوں میں ڈال کر اپنے مطلوب کے سامنے جائے وہ فوراً فریفتہ ہو جائے گا

یہ کاجل ایک فقیر کا عطیہ ہے۔ اور ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے

---

# بھولا ہوا راستہ معلوم کرنا

اگر کوئی مسافر دور دراز کا راستہ طے کر رہا ہو لیکن کسی وجہ سے وہ اپنی راہ گم کر دے تو اس کو چاہیئے کہ وہ ذیل کے عمل سے کام لے انشاء اللہ تعالےٰ اس کو راستہ ضرور مل جائے گا اور وہ اس عمل پاک کے ذریعہ اپنی منزل مقصود تک ضرور پہونچ جائے گا عمل یہ ہے۔



اِهۡدِنَا حَصَرُ اِهۡدِنَا یَا اِهۡدِنَا یَا اللّٰہ

ایک بلند مقام پر کھڑا ہو جائے اور اپنے دونوں ہاتھوں کو آسمان کی جانب دراز کرے اور اس عمل کو چالیس ہزار مرتبہ بلند آواز سے پڑھے اس کے بعد دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیرے اس کے بعد اس کا دل جس جانب جانے کی ہدایت کرے اس طرف روانہ ہو جائے انشاء اللہ تعالےٰ بہت جلد اپنی منزل پالے گا۔

---

# ہر مقصد کے لئے کامیاب عمل

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کی تمام خواہشات پوری ہوں تو اس کو چاہیئے کہ پانچ سال بلا ناغہ اس عمل کو پڑھے اور جب تک عمل ختم نہ ہو جائے ایک روز کی بھی ناغہ نہ کرے ورنہ ساری محنت بے کار ہو جائے گی۔



اَللّٰہ ھُو ھُو ھُو اَللّٰہ ھُو ھُو ھُو
اَللّٰہ ھُو ھُو ھُو

اس اسم مبارک کو ایک ہزار مرتبہ دریا میں اپنے پاؤں لٹکائے پڑھتا رہے۔ اس درمیان میں اگر کوئی ڈراؤنی صورت نظر پڑے تو ڈرنا ہرگز ہرگز نہ چاہیئے اور کسی خوف و دہشت کو دل میں جگہ نہ دے یہ عمل ختم ہوتے ہی آپ زبردست روحانی قوت کے مالک ہو جائیں گے اس عمل کے بعد عامل جو کچھ کہے گا۔ بحکم خدا روحانی طاقت سے فائدے ہوں گے گھبرائیں نہیں۔

# دور بیٹھے ہی بیٹھے محبوب کو قریب بلانا

چاند کی شروع کی تاریخوں میں یعنی تین سے پندرہ تاریخ تک یہ عمل ختم ہو جانا چاہیئے یہ عمل صرف ۱۳ دن کا ہے۔ اور بہت آسان ہے اسی لئے آپ کے فائدے کے لئے اس کتاب میں چھپوایا ہے تاکہ آپ کو پریشانی نہ ہو اپنے مکان پر بیٹھ کر اس عمل کو شروع کر دے اور اسی جگہ اپنے عمل سے محبوبہ کو بلالے۔

عمل یہ ہے۔

الشَّمسُ وَالقَمرُ النَّجمُ وَاللَّيل

فلاں بن/بنت فلاں

چاند کی طرف منہ کر کے بیٹھ جاؤ اور اپنی دونوں آنکھیں اس پر جمالو اور برابر غور سے اسے دیکھتے رہو۔

اس عمل کو ایک ہزار مرتبہ اپنے دل میں پڑھ کر ختم کرو خدا نے چاہا تو عمل کے ختم ہونے سے پہلے محبوب آپ کے قدموں پر ہوگا وہ جس جگہ بھی ہوگا اسی جگہ سے محبت میں بے قرار ہو کر بھاگے گا۔

نیت پاک وصاف رکھ کر اس عمل کو کرنے کی ضرورت ہے ورنہ نقصان ہوگا۔

# جنگلی جانوروں کو کھیت میں سے نکالنے کے لئے

اگر کھیت میں جنگلی جانوروں کو جو فصلوں کو تباہ و برباد کر دیتے ہیں اس صورت میں زمین داروں کو اور کاشتکاروں کو بہت زیادہ نقصان ہوتا ہے۔ رات کو کھیت کی رکھوالی ہو نہیں سکتی۔ کیونکہ اتنا وقت تو ہوتا نہیں اس لئے ایسے پریشان لوگوں کے لئے یہ نقش ہم نے لکھا ہے کہ اس سے فائدہ اٹھا کر فصلوں کو تباہ ہونے سے بچالیں اس نقش کو کسی جنگل کے جانور کی کھال پر پکی سیاہی سے لکھ کر نصف شب کو کھیت میں جاؤ ایک گز گہرا گڈھا کھودنے کے بعد اس کو اس گڑھے میں ڈال کر اس طرح دفن کر دو کہ کوئی اسے نہ نکال سکے۔

بس جب تک یہ نقش گڑھے میں دفن رہے گا اُس وقت تک کوئی جانور بھی اگر فصل کو نقصان نہ پہونچا سکے گا۔



# فصل کی زیادتی کیلئے

اگر کسی سال بارش کافی نہ ہوئی اور اس کا احتمال ہو کہ بارش کی وجہ سے شاید فصل اچھی نہ ہوگی اس کے لئے ذیل کے نقش سے کام لیں بے حد مفید ثابت ہوگا اور فصل حسب معمولی ہوگی۔

اس قسم کے ۱۰۱ نقش سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھو اور ان کو ایک بڑی پانی کی ناند میں ڈال کر خوب گھولو اس طرح گھولو کہ کاغذ پر ایک حرف بھی نقش کا نہ رہ جائے جب کاغذ بالکل سفید اور صاف نظر آنے لگے اس وقت تک ان تمام کاغذوں کو ناند میں سے نکال کر اس کے پانی کو لے کر کھیت میں ہی پہونچ جاؤ۔

خدا کا نام لے کر تھوڑا تھوڑا پانی تمام کھیت میں چھڑک دو پھر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھو یہ نقش وہ کام کرے گا کہ تمام لوگ حیران رہ جائیں گے۔

| یا ادریس | یا عیسٰے | یا موسٰے | |
|---|---|---|---|
| یا داؤد | یا اسمٰعیل | یا نوح | یا سلیمان |
| | یا ابراہیم | یا یونس | |
| | یا یوسف | یا اسحٰق | |

# فائدے کی خاطر عجیب و غریب عمل

اگر یہ دیکھا جائے کہ کس وجہ سے غلّہ کا نرخ مہنگا ہوگیا ہے۔ کہ سراسر نقصان نظر آتا ہے تو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں اور نہ اپنے غلّہ کو سستے داموں پر فروخت کریں بلکہ اپنے بھگوان پر بھروسہ کر کے اس عمل کو شروع کر دیں اگر خدا نے چاہا تو غیب سے غلّہ کی بہت مانگ پیدا کر دے گا۔ جس سے آپ کو نفع ہوگا۔ اس عمل کو پانچ روز تک پڑھیے

اَنظر فی یَا رحیم یَا کریم یَا غفورُ یَا سخی

روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھے ناغہ ایک دن کا بھی نہ ہونا چاہیئے دھیان ایک طرف کر کے دل سے اس عمل کو ختم کیجئے پھر دیکھئے غیب سے غلّہ کی مانگ اور نرخ روز بروز بڑھنا شروع ہو جائیں گے

---

# دولت کمانے کی خاطر

اگر کوئی شخص غریب ہو اور وہ یہ چاہے کہ میں امیر بن جاؤں تو اس کو بجد حوصلے سے کام لینے کی ضرورت ہے۔

یہ سچ ہے کہ تجارت میں نفع نقصان ان دنوں برائے نام رہ گیا ہے۔

لیکن تجارت کے ساتھ اگر اس وظیفہ کو پڑھنا شروع کردے تو روز افزوں ترقی ہونے لگے اور لوگ یہی سمجھیں گے کہ وہ تجارت کے ذریعہ روپیہ پیدا کر رہا ہے۔

لیکن یہ سب کچھ اس عمل کے طفیل ہے اسی کی برکت سے عامل بہت جلد امیر اور دولت مند بن جاتا ہے۔ عمل یہ ہے۔

اعطیتُ عنی یا مولا یا مولا اعطیتُ عنی

ہر روز تجارت کا کام شروع کرنے سے پہلے ۷۷ مرتبہ اس عمل کو پڑھ لیا کرے اس کے بعد اپنا کام شروع کردے اس عمل کا کوئی وقت مقرر نہیں ہے۔

جب تک اس عمل پر کاربند رہے گا۔ انشاء اللہ تعالےٰ اس وقت تک فائدہ اٹھائے گا اور روز بروز ترقی کر کے دولت جمع کرے گا۔

یہ عمل مبارک نہایت آسان تو ہے لیکن اس کے بے شمار فوائد ہیں۔

یہ عمل مبارک ایک بزرگ کا خاص عطیہ ہے جو من وعن ہم نے رفاہِ عام کے لئے اس کتاب میں شائع کر دیا ہے۔ تاکہ مخلوق خدا اس سے جائز فائدہ اٹھا سکے۔

# دعاؤں کا قبول ہو جانا

اگر کوئی صاحب دعا مانگتے مانگتے تھک گئے ہوں اور آج تک ان کی

دعائیں قبول نہ ہوئی ہوں تو ان کو چاہیے اگر اس نقش کو داہنے بازو پر باندھے اس کے بعد جس کام کی وہ دعا مانگنا چاہتا ہو قادر مطلق سے مانگے کوئی وجہ نہیں کہ بارگاہِ رب العزت میں اس کی دعا قبول نہ ہو
دراصل وجہ یہ ہے کہ لوگ دعا تو ضرور مانگتے ہیں اور اپنی التجا کو ضرور پیش کرتے ہیں لیکن ان کو دعا مانگنی نہیں آتی ان کا دھیان دنیا کی طرف لگا رہتا ہے ایسی حالت میں بھلا کیونکر دعائیں قبول ہو سکتی ہیں۔
پس اپنے خیالات کو یکجا کر کے ہمارے اس نقش مبارک کو اپنے بازو پر باندھے اور خدا سے دعا مانگے۔
انشاء اللہ پہلی ہی مرتبہ میں آپ کی دعا قبول ہو گی اور آپ کے تمام کام درست ہو جائیں گے۔
نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | هُوَ | اللّٰهُ | اَحَدٌ | |
| اَللّٰهُ | اَلصَّمَدُ | لَمْ يَلِدْ | وَلَمْ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ |
| يُوْلَدْ | وَلَمْ | يَكُنْ لَّهٗ | كُفُوًا اَحَدٌ | |

# عمل محبت یوسفی

ایک بوڑھے بعصورے ریچھ کی پشت پر کے چند بال کسی طرح حاصل کرلو اور ان کو اپنے مکان پر لا کر اس طرح عمل کرو۔ عمل یہ ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل

یہ عمل گرمی کے دنوں میں بہت ہی مفید ثابت ہوتا ہے۔ ایسے کرنے کو تو آپ موسم سرما میں بھی کر سکتے ہیں۔ لیکن دراصل گرمیوں کے دنوں میں اثرات بہت جلد پیدا ہو جاتے ہیں۔

ٹھیک بارہ بجے شب میں ایک ایسی کوٹھڑی میں بیٹھ جاؤ جہاں بالکل اندھیرا گھپ ہو اور تم تک کسی کے بولنے کی آواز بھی نہ آنے پائے

ٹھیک بارہ بجے دوپہر کو ریچھ کے بالوں کو اپنی چٹکی میں پکڑلو اور اس عمل کو آہستہ آہستہ پڑھو جب ایک گھنٹہ گذر جائے اس وقت یہ عمل ختم کرو۔

اور دوسرے دن پھر اسی طرح کرو۔

یہ عمل برابر ۴۷ روز تک کرتے رہو۔ جب ۴۷ دن گذر جائیں تو ان بالوں کو لوبان کی دھونی دینے کے بعد کوئلے کی آگ میں پھونک کر اس کا سفوف اپنے پاس رکھ لو اس سفوف کی ایک چٹکی بھی آپ کی محبت میں دیوانہ کر دیگی۔ آپ اپنی محبت میں ضرور کامیاب ہوں گے۔

# کچے دھاگے میں چلے آئیں گے سرکار بندھے

محبت کرنے والوں کے لئے ہمارا یہ نقش بھی مفید اور زوردار ثابت ہوا ہے بشرطیکہ اس نقش معظم سے صحیح کام لیا جائے کوئی وجہ نہیں کہ محبوب سر کے بل آپ کے پاس نہ پہونچ جائے یہ نقش معظم محبت میں کامیابی کے لئے ہے۔ نقش یہ ہے۔

| یا علی | یا حسن | الحب | یا ابوبکر |
|---|---|---|---|
| یا فاطمہ | یا محمد | یا محمد | ۷ ۸ ۶ |
| ۷۸۶ | یا محمد | یا محمد | یا حسین |
| یا عثمان | یا مولا | ۷۸۶ | یا عمر |

# کالی بلی کے بالوں کے ذریعے محبت میں کامیابی

کالے رنگ کی ایک بلی تلاش کرو ایسی کہ جس کے جسم کا ایک بال بھی

سفید نہ ہو ایسی بلی کے مل جانے پر اس کی مونچھوں کے بال کتر لینا چاہیئے۔

بال کتر کر ان کو ایک پاک روئی میں لپیٹ کر ایک بتی بنائیں اور اس فتیلے کو مٹی کے چراغ میں ڈال کر گھی ڈال دو۔

جب آپ تمام کاموں سے فارغ ہو جائیں۔ تو نصف شب گزارنے پر ایک کوٹھری میں چلے جائیں۔

چراغ کا رخ اپنے محبوب کے مکان کی طرف کر کے اس کو روشن کردیں اور اس کی روشنی سے کاجل حاصل کرلیں۔ جب تک وہ چراغ جلتا رہے گا اس وقت تک اس منتر کو پڑھو۔

کالی کالی۔ مہا کالی۔ کالی لے کے آدھی رات کالی لاوے مہا کالی۔ کالی اسے میری محبت میں دیوانہ بنا دے۔

جب چراغ کی بتی چھوٹی ہونے لگے پڑھتا جاوے جب سب۔ تی کا کاجل تیار ہو جاوے تو شیشی میں محفوظ رکھو اور جب اپنے محبوب کے سامنے جاؤ تو آنکھوں میں لگا کر جاؤ وہ دیکھتے ہی عاشق ہو گی۔

## سر کا درد دور کرنے کے لئے

اگر کسی کے سارے یا آدھے سر میں درد ہو رہا ہو اور وہ درد کے مارے بہت بیتاب ہو رہا ہو۔ کسی دوا سے بھی اچھا نہ ہو تو ایسی حالت میں اس

عمل سے فائدہ اٹھانا چاہیئے یہ وہ عمل ہے جو محض ایک خاندان کے سینے میں آج تک محفوظ تھا۔ لیکن ہم نے نہایت دریا دلی سے کام لے کر تمام عمل کو کنجوسی کے دلدل سے نکالتے ہوئے اس عمل کو صرف اس لئے نقل کر دیا ہے کہ عوام اس سے خوب اچھی طرح فائدہ اٹھائیں۔ عمل کا منتر یہ ہے۔

کالا کلوا کلسرا کجلی بن جاوے۔ الٹوا احمد بالکد وسر کا سارا درد دور ہو جاوے۔

## طریقہ

شہادت کی انگلی اور انگوٹھے سے پیشانی کو تھامو اور دور سے دونوں انگلیوں کو آہستہ آہستہ دباتے ہوئے اتنا قریب لاؤ کہ ملتے کے درمیان آکر مل جائیں۔

اسی طرح سات مرتبہ کرو عمل ختم ہو جانے کے بعد تین مرتبہ مار دو۔ درد فوراً بند ہو جائے گا۔

## عرصے تک اپنے محبوب کو اپنا قیدی بنائے رکھنا



جس طرح بھی ممکن ہو محبوب کے سر کے بال حاصل کرلو جیب مال

حاصل ہو جائیں تو نوچندی جمعرات کو رات کے بارہ بجے اس کے ساتوں بالوں کو لاجونتی کی شاخ میں باندھ کر اپنے پاس رکھیں۔
اس کے بعد چالیس روز تک اسی پودے کو اپنے سامنے رکھ کر ذیل کی عبارت چالیس روز تک چالیس مرتبہ پڑھے۔ عمل یہ ہے۔

من چلے درد سر بڑھے پھول بڑھے
پھول بے ناہر سنگھ بسے دوہائی
ہنومان کی اور ہر پھول کی

اس منتر کو ۴۰ مرتبہ پڑھنے کے بعد خاموش ہو جائے اس طرح اس عمل کو پورے ۴۰ روز میں ختم کردے آپ کا محبوب بیتاب و بیقرار ہو جائے گا۔
جب تک لاجونتی کی شاخ سے آپ اپنے محبوب کے بالوں کو نہ کھولیں گے آپ کی محبوبہ آپ سے جدا نہ ہوگی۔

---

# عمل محبت

نوچندی جمعرات کو ٹھیک رات کے دو بجے اپنے شہر کے کسی شاہی مسجد کے اندر ایسے کمرے سے جہاں سورج کی کرنیں داخل ہوں یا لب ساحل صبح صادق کے وقت سنگ مرمر پر بیٹھ کر وضو کریں۔
وضو کر کے مغرب کی جانب منہ کر کے عقیق کا پتھر لگی ہوئی تسبیح ہزار

اداتے کی جس کو لوبان کی دھونی دے کر عطر صندل لگائے۔

عمل شروع کرنے سے پیشتر اپنے محبوب اور اس کے والدین کے نام کو ستر بار زبان کو ہلاتے رہئے اور دل ہی میں لے کر کہے۔ میں تیری محبت میں دیوانہ ہوں تو میری محبت میں دیوانی بن، کیونکہ محبت خدا ہے۔ (یہ کفر ہے) یہ کفر ہے یہ کہہ کر تسبیح پر دم کرلے اور اس تسبیح کو آنکھ سے لگاکر بوسہ دے اس کے بعد عمل شروع کردے عمل یہ ہے۔

یَا عَزِیْزُ یَا اللّٰہُ جَاھِرُ اِلَّا اللّٰہ

(برز بانم) ۲۱ مرتبہ پڑھ کر حنا کے پھولوں پر دم کرے یہ عمل پڑھ کر ۲۸ مرتبہ دم کریں۔



اس کے بعد ان پھولوں کو شہر میں کسی جگہ شہید کی قبر پر چڑھائے یہاں تک کہ ۲۱ روز گذر جائیں تو برگ گلاب کے عرق اور گل چنبیلی کی بند کلیوں پر بدھ کے دن پانچ روز تک ہر روز ۲۱ مرتبہ وہی عمل دم کرکے دم کریں تین روز کے بعد کلی کھل جانے کے بعد عرق گلاب پھولوں پر چھڑک کر ہار گوندھیں۔

ہار گوندھتے وقت محبوب کا نام لیتے جائیں۔ ہار تیار ہونے پر محبوبہ کے گلے میں ڈالیں وہ تمہاری محبت میں بے قرار ہو کر تمہارے یہاں چلی آئے گی اور پھر تمہارے گھر سے عمر بھر نہ جائے گی۔

---

# طلسم محبت

نوچندی جمعرات کو جنگل میں جائے اور ایک الّو پکڑ کر لائے پھر اس کی چوٹی سے بال کاٹ کر (باریک باریک کاٹ لے) اور ان کو اصلی گھی کی مٹھائی میں ملا کر محبوبہ کو کھلائے
اس سے تمام عمر محبوبہ تمہاری خدمت میں رہے گی۔

---

# غیب سے روزی پانے کے لئے

اگر آپ بہت مفلس ہیں ملازمت ملتی نہیں کاروبار میں بھی فائدہ نہیں ہوتا ایسی صورت میں ہمارے اس نقش کو آزما کر دیکھئے اور اپنی مصیبتوں سے نجات حاصل کیجئے انشاء اللہ تعالے ضرور کامیابی حاصل ہوگی

یہ نقش چاند رات سے لکھنا شروع کر دے اور چودھویں رات تک برابر روزانہ لکھے ان کی تعداد روزانہ ۱۵ ہو اور کل تعداد میں ۲۱۰ ہوں روزانہ ان کو کھیت میں دفن کر دیا کرو اس کام کے ختم ہوتے ہی ایک پیر بزرگ آئیں گے اور آپ کو سوا روپیہ دیں گے۔ روزانہ اسی طرح ملتا رہے گا۔

مگر واضح رہے کہ ان میں سے چار آنے فقیروں میں خیرات کرے اور ایک روپیہ اپنے خرچ میں لائے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۵۱۲ | ۲۱۵ | ۲۱۷ | ۲۳۶ | ۴۶۵ |
| | ۵۸۹ | ۷۰۸۶ | ۹۴۰ | ۵۶۱ | ۷۷۱ |
| | ۷۹۵ | ۲۱۳ | ۹۸۱ | ۷۳۰ | ۱۰۰ |
| | ۵۱۳ | ۲۳۱ | ۵۰۰ | ۳۱۱ | ۱۰۲ |

مگر خیال رہے کہ یہ عمل کسی کو بتانے کا نہیں ہے اور نہ ہی روپیہ کو جمع کرے ورنہ غیبی امداد بند ہو جائے گی اور پھر سے غربت حیا جائے گی۔

---

# تعویذ سلیمانی

## برائے محبت

محبت کرنے والے صاحبان کی خاطر یہ نقش حقیقت میں ایک عجیب و غریب چیز ہے یہ نقش ان ناامید اور برباد تمناؤں اور ناامیدوں کو فیض پہونچاتا ہے

نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

| لاہوت | ہاروت | الجن | ۷۸۶ | طاغوت |
|---|---|---|---|---|
| مالوت | اللہ اکبر | اللہ اکبر | ۷۸۶ | صبا |
| تالوت | اللہ اکبر | اللہ اکبر | ۷۸۶ | بلقیس |
| جالوت | ہد ہد | بدوت | ۷۸۶ | صفورہ |

## طریقہ

جمعہ کے دن کھیر پکا کر حضرت سلیمان علیہ السلام کے نام پر فاتحہ دلائے اسی رات ۲۰۰ مرتبہ نام حضرت سلیمان کا لے کر آخر میں لفظ مدد ضرور کہہ دے یعنی یہ کہے کہ سلیمان مدد دے۔

دو روز وظیفہ پڑھ کر نقش معظم پر دم کرتے رہو۔ مدت ختم ہونے پر تعویذ اپنے دل کے قریب پہن کر اس بت سفاک سے ملئے اور قدرت خداوندی کا تماشہ دیکھئے محبوبہ چاہے کتنی ہی سنگ دل ہو فوراً مائل ہو جائے گی۔

---

## بگڑی بات بنانے کے لئے

اگر کسی شخص کی کوئی بات یا کام بگڑ جائے تو اس کو حوصلہ اور ہمت

سے کام لینا چاہیئے
اگر ہمت اور حوصلہ سے کام نہ چلے تو ایسی صورت میں ضرورت سے زیادہ فائدہ اٹھانا چاہیئے اگر کوئی ضروری بات سر پر آ پڑی ہو اس نقش سے تب ہی کام لیں اور آزمائیں۔ معمولی کاموں میں نہ آزمانا چاہیئے۔

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللہِ

اپنے مقصد اور اپنی آرزو کو دل میں جگہ دے کر اس عمل کو دوپہر کے وقت گوشۂ تنہائی میں جاکر پڑھنا شروع کر دو اور اس عمل کو اس وقت تک پڑھتے رہو جب تک ۵۵۵ کی تعداد پوری نہ کر لو۔ تب آپ انشاء اللہ اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوں گے۔
انشاء اللہ ہر امید پوری ہو گی اور نتائج حسب دلخواہ ثابت ہوتے ہیں۔



---

## عداوت کے لئے

اگر آپ کی کسی سے کسی بات پر بگڑ گئی ہے یعنی عداوت ہو گئی ہے اور عداوت بھی ایسی کہ دونوں ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہوں
اگر آپ دشمن سے بدلہ لینا چاہیں تو ایسی صورت میں آپ کاغذی لیموں حاصل کریں اور سیہی جانور کا کانٹا جو سیاہ رنگ کا نوکدار ہوتا ہے اور اس پر سیاہ و سفید دھاریاں پڑی ہوتی ہیں ان چیزوں کو لے کر کسی

ایسے گڑھے یا کنویں پر لے کر جاؤ جو شہر سے باہر ہو۔
وہاں پہونچ کر اپنے پاؤں لٹکا کر بیٹھ جاؤ ساتھ ہی ساتھ یہ بھی آسمان کی طرف نگاہ اٹھا کر پڑھتے رہو۔

دہائی ہند و مت پیر کی
دہائی راجہ جے پال کی

جب بھی کوئی تارا آسمان کی طرف سے ٹوٹے تو فوراً ہی کانٹے کو اس لیموں میں اپنے دشمن کا نام لیتے ہوئے داخل کر دو اور لے کر واپس آجاؤ آتے آتے کنویں سے آوازیں آنے لگیں گی۔ آپ مڑ مڑ کر ہرگز ہرگز نہ دیکھیں ورنہ جان کا خطرہ رہے گا اور جب تک آپ اس کانٹے کو لیموں سے باہر نہ نکالیں گے۔ اس وقت تک آپ کا دشمن آپ کا رقیب عجیب قسم کی تکلیف میں مبتلا رہے گا۔ کانٹا جب نکال لو گے تو پھر وہ اپنی اصلی حالت پر آجائے گا

## اُلّو کی آنکھوں کا کاجل برائے محبت

بڑی دیوالی کی رات کو تمام رات اُلّو کو جگا کر اس کی آنکھوں سے آنکھیں ملا لو اور صبح چار بجے اس کا دم گھونٹ کر اس کی آنکھیں نکال لو
دونوں آنکھوں کو روئی میں لپیٹ کر علیحدہ علیحدہ فلیتے بنا کر ناریل کے تیل میں جلا کر کاجل بنا لیا جائے یہ کاجل نہایت ہی مفید اور پر اثر ہوگا جس قدر آپ فائدہ اٹھانا چاہیں بلا توقف اس پر عمل کر کے فائدہ اٹھائیں۔

کوئی شخص اس کاجل کو اپنی دونوں آنکھوں میں لگا کر اپنے محبوب کے سامنے چلا جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ بری طرح مائل نہ ہو جائے۔
دشمن کے سامنے جائے تو اس کا دشمن دوست بن جائے گا حاکم کے سامنے چلا جائے تو وہ بھی مہربان ہو گا۔
اس کاجل کو بڑی احتیاط سے رکھنا چاہیئے یہ بڑے فائدے کی چیز ہے ضرورت مند فائدہ اٹھائیں۔

## تباہی و بربادی کے لئے

اگر کوئی شخص کسی کو تباہی اور بربادی میں مبتلا کرنا چاہے تو اس کے لئے لازمی ہے کہ وہ کسی چیل کا انڈہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائے اور اسے سات روز تک سات سات بار غوطہ دے اور کہے تباہ ہو برباد ہو۔
آٹھویں روز ذیل کا نقش کالی سیاہی سے لکھے اس نقش کو چیل کے انڈے پر کالی سیاہی سے اتنے باریک اور جلی نہیں بلکہ خفی حرفوں میں لکھے کہ اس پر یہ نقش پورا آجائے اور اس کا کوئی حصہ بھی باقی نہ رہے۔
جب انڈے پر یہ نقش لکھا جا چکے اس وقت اس کو لوبان کی دھونی دے کر زمین پر گڑھا کھود کر رکھ دے اور اس کے اوپر کیکر کی لکڑی کے کوئلے رکھ کر آگ روشن کر دیں اور خود تیز آواز سے قریب بیٹھ کر یہ کہتا رہے

تباہ ہو برباد ہو۔ کچھ دیر بعد انڈہ پھوٹ جائے گا۔ اور تمہارا دشمن بھی تباہ و برباد ہو جائے گا یاد رکھو اس عمل کو نہایت مجبوری کے عالم میں کیا جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷ | ۱۱۱ | علے ۲۵۵ | ص ع |
| ۱۹۱۹ | ۹۹۹۹ | ۷۱۴ | |
| ۷۲۱ | ۵۱۲ | | |
| ۳۱۲ | | | |

# نقش محبت

اگر کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنے کی ضرورت محسوس ہو تو ایک کاغذ لے کر یہ نقش (تینوں) علیحدہ علیحدہ لکھو ان تینوں سے مندرجہ ذیل کام لو۔

۱۔ نقش کو محبوب کے دروازے کے قریب گاڑ دو

۲۔ کسی طرح محبوب کو پلا دو۔

۳۔ اس نقش کو تعویذ بنا کر گردن میں ڈال لو اور جب تمام کام ختم ہو جائے تو اس وقت اپنے سنگ دل معشوق سے مل کر دیکھو اور آزماؤ کہ وہ آپ سے محبت کرتی ہے یا نہیں اب آپ اور وہ ایک دوسرے میں محسوس کریں گے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۲۱ | | | | ۷ | ۱ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۵ | ۸۷ | ۹ | ۲ | ۸ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۹ | ۷۰ | ۱۴ | ۶ | ۳ |
| ۲۳ | ۱۸ | ۱۲ | ۱۷ | ۷ | ۴ | ۵ |
| ۲۰ | ۲۳ | | | | ۳ | ۸ |

یہ نقش مجرب اور قیمتی ہے آزما کر دیکھیں۔

---

## دوست بنانے کے لئے

اگر آپ کسی کو اپنا دوست بنانا چاہیں اور خیال ہو کہ وہ ہمیشہ آپ کی محبت میں دیوانہ رہے تو آپ مندرجہ ذیل نقش بنا کر اپنے پاس رکھو نقش یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
۱۲۰۷ حب ۔ ۲۷ ۔ ۴۷ ۔ ۵۷ ۔ ۶

فلاں بن فلاں علے حب بن فلاں

## طریقہ

اس نقش کو لکھنے کی ترکیب یہ ہے۔
جمعہ کے دن غسل کر کے اچھا لباس پہن کر عطر گلاب لگا کر نماز جمعہ ادا کر کے یہ نقش کالی سیاہی سے لکھیں اور ہر وقت اپنے پاس رکھیں آپ اپنے مطلوب کے سامنے چلے جائیں گے تو وہ فوراً محبت کرنے لگے گا۔

---

## عمل حب بذریعہ ہمزاد

اگر آپ کو کسی سے محبت ہے اور اسے اپنے بس میں کرنا چاہتے ہیں

تو اپنے ہمزاد کے ذریعہ بس میں کر سکتے ہیں جس کی ترکیب درج ذیل ہے۔

ایک مکان جس میں صفائی، ستھرائی بخوبی ہو۔ آپ داخل ہوں دروازے چاروں طرف سے بند کر دیں سامان آرائش اور میز کرسی چارپائی۔ صندوق سب کو باہر نکال دیں پھر اس میں ایک مکلف فرش بچھائیں اور لوبان وغیرہ کی دھونی دے کر مکان کو معطر کریں۔ اس کے بعد کمرے میں عین بیچ میں فرش پر بیٹھ جائیں اس سے پیشتر ایک چراغ میں اتنا گھی ڈالیں کہ صبح تک جلتا رہے اور بتی بھی پڑی رہے چراغ روشن کر کے اس صورت سے رکھنا چاہیئے کہ سر کا سایہ سامنے والی دیوار پر پڑتا رہے۔

اب آپ اپنے سر کے سائے کی طرف ٹکٹکی باندھے دیکھتے رہیں اور سات الائچی دانہ خورد سامنے رکھیں اور زبان سے یارحمٰن یارحیم کی تسبیح ان دانوں پر ایک ہزار مرتبہ پڑھیں یہ عمل روزانہ جمعرات سے ہی شروع کر کے جمعرات کو ہی ختم ہوگا۔

آخری جمعرات کے روز آپ کا ہمزاد دوست دستہ بستہ آپ کے سامنے حاضر ہوگا۔ پوچھے گا۔

## سرکار کا حکم

آپ پہلے اس سے عہد و پیمان کر لیں پھر جیسا چاہیں حکم دیں وہ فوراً ہی آپ کی خدمت میں حاضر ہو جائے گا۔

آپ اپنے مطلوب کو الائچی دانے کھلائیں وہ دانہ کھاتے ہی بے قرار ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ محبت کرے گا۔

# بے شرمی کو دور کرنے کیلئے

اگر کسی شخص کی بیوی بے شرم ہو یعنی اس میں حیا اور غیرت نہ ہو اور اس کا شوہر چاہے کہ اس کی جورو غیرتمند اور حیادار بن جائے تو ایسے لوگوں کے لیئے یہ نقش نہایت مفید ثابت ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ |
| لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ |

اس نقش معظم کو کالی سیاہی سے لکھے اس کا تعویذ بنا کر ۲۷ روز تک برابر ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے۔

اس نقش کو معطر کرنے کے بعد تانبے کے تعویذ میں بند کر کے اپنی بیوی کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالے گردن میں تعویذ پڑتے ہی وہ عورت شرم و حیا کی پتلی بن جائے گی اور اپنے شوہر کے علاوہ کسی اور طرف نہ دیکھے گی آزمودہ ہے۔

# آسیب اور بلا کو دور کرنے کے لئے

اگر کسی پر کسی آسیب جن و پری یا کسی ہوا کا اثر ہو اور کسی بھی مولوی کے جھاڑ نے پھونکنے سے وہ اچھا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ہمارا یہ نقش ایک صوفی صاحب کا عطا کردہ ہے نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ بعض لوگ تو اس کے فوری اثر کو دیکھ کر متحیر رہ جاتے ہیں سچ تو یہ ہے کہ جادو سے بھی زیادہ اثر رکھتا ہے۔

## طریقہ

چاند کی ساتویں تاریخ کو اس نقش کو لکھ کر حفاظت سے اپنے پاس رکھے۔ جب کبھی ضرورت ہو اس نقش کو آسیب زدہ کو گھول کر پلا دو دوسرا نقش اس کی گردن میں ڈال کر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھو۔ تمام آسیب آن کی آن میں دور ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے۔



# بخار اتارنے کا نقش

اگر کسی کو ہر روز بخار آتا ہو اور ہر روز علاج کرانے کے بعد بھی شفا نہ ہوتی رہو۔ تو ہمارے اس نقش کو گھول کر پلا دو اسی نقش کو دوبارہ لکھ کر اس مریض کی پیشانی پر اور سینے پر مل دو۔

خواہ کتنا ہی ضدی بخار کیوں نہ ہو ضرور اتر جائے گا۔

## طریقہ

سب سے پہلے نقش کے خانے گن کر بنالو۔ پھر اس پر اس کی لوح پر ۷۸۶ لکھ دو اس کے بعد اس کے چاروں کونوں پر ۵ ـــ ۵ کا ہندسہ لکھو۔ باہر سے اس نقش کو بنا چکو تو پھر ۴ مرتبہ ع تین مرتبہ حرف "ط" لکھنے کے بعد ۲ مرتبہ ۴ع لکھو پھر ۲ مرتبہ "ق" لکھو بس نقش معظم تیار ہے۔

۵ ۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ۴ع | ح | ع |
| ۴ | ح | ع | ط |
| ح | ع | ط | ق |
| ع | ط | ق | ن |

۸

# چور کو معلوم کرنا

اگر کسی شخص کے مکان پر چوری ہو جائے اور چور کا پتہ ہو تو ہمارا یہ عمل کام میں لائے۔ طریقہ یہ ہے۔

جتنے آدمی آپ کے گھر میں ہوں یا جن پر شک ہو اس نقش کو بنا کر ہر شخص کے ہاتھ میں دے دو پھر ایک ایک شخص کو اپنے سامنے بلا کر کہو۔

میں خدا کو حاضر و ناظر جان کر کہتا ہوں کہ میں نے چوری نہیں کی جب وہ یہ لفظ ادا کر چکے تو اس کے ہاتھ سے نقش لے لے جس کے نقش کے حروف مٹ گئے ہوں وہی چور ہے اب اس سے مال نکلوا لینا آسان ہے۔

اس نقش کو زعفران سے لکھنا چاہیئے یہ مجرب و آزمودہ ہے۔ یہ نقش یہ ہے۔

| ص | ر | ق | ۲۰ |
|---|---|---|---|
| س | و | ھ | ۷ |
| ۵ | چ | ت | ل |
| و | ۳ | ا | ڑ |

# چھپی ہوئی دولت معلوم کرنا

اگر کسی کے والدین کوئی وصیت کیئے بغیر یا کچھ بتائے بغیر مر گئے ہوں اور یہ خیال ہو کہ ان کی دولت ضرور کسی پوشیدہ مقام پر ہے۔ جس کا کچھ پتہ نہیں۔

تو ایسی صورت میں ہمارے اس نقش سے ضرور فائدہ اٹھائیں انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا اور جو کچھ بھی والدین چھوڑ کر مرے ہیں اس کا ضرور پتہ چل جائے گا اس نقش کو نوچندی جمعرات کو کالی سیاہی سے کیلے کے درخت کے پتے کو چوکور کاٹ کر لکھو اور اس کو اپنے سرہانے رکھ کر ہزار مرتبہ درود شریف ختم کرنے کے بعد سو جاؤ۔

اگر خدا نے چاہا تو مرنے والا خود آپ کو خواب میں آکر اپنی دولت کی بابت سب کچھ بتائے گا۔

صبح اٹھ کر چھپی ہوئی دولت کو تلاش کر لو۔ دولت مل جانے پر اس نقش کو دریا میں بہا دو۔

اگر پہلی رات میں پتہ نہ چلے تو دوسری رات کو پھر ایسا ہی کرو۔ متواتر ایسا کرتے سے ضرور کامیابی ہوگی۔

نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

| یا اللہ | یا محمد | یا اللہ | یا علی |
|---|---|---|---|
| یا علی | یا اللہ | یا محمد | یا اللہ |
| یا محمد | یا علی | یا اللہ | یا محمد |
| حب | فلاں | بن / بنت | فلاں |

# والدین کی ناراضگی کو دور کرنے کے لئے



اگر آپ کے والدین آپ کی جانب سے کسی خاص سبب سے ناراض ہوں تو آپ کو چاہیئے کہ ان کی ناراضگی دور کرنے کی کوشش کریں کیونکہ ایسا نہ کیا تو آپ ان کے اثاثے سے محروم ہو جائیں گے جو آپ کے حصے میں آنے والا تھا۔ پس آپ ہمارے اس نقش سے کام لیں۔ آپ دیکھیں گے کہ وہ اپنی دیگر اولادوں کی محبت بھلا کر صرف آپ ہی سے محبت کرتے لگیں گے ہر وقت آپ کا خیال رکھیں گے اور پھر ساری دولت و جائیداد آپ ہی کے نام لکھ کر جائیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کی زندگی عیش و آرام سے کٹے گی۔

کسی طرح ظاہر کیئے بغیر نقش گھول کرایک اپنے والد اور ایک والدہ صاحبہ کو پلا دو۔ پھر قدرت خداوندی کا کرشمہ دیکھو ان سے آپ کو بیحد فیض پہونچے گا۔





## نوٹ

اس نقش کو پوری احتیاط کے ساتھ لکھو یہ خیال رہے کہ یہ نقش ایک بزرگ کا عطیہ ہے۔

# گمشدہ عزیزوں کو معلوم کرنا

اگر تمہارا کوئی دوست عزیز یا رشتہ دار گم ہوگیا ہو اور کوشش کرنے کے باوجود کسی طرح اس کا پتہ نہ لگا ہو تو آپ کو چاہیئے کہ ہمارے اس

نقش کو کام میں لائیں۔ خدا نے چاہا تو آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے اور گم شدہ کا پتہ چل جائے گا اس نقش کو لکھ کر اپنے سرہانے رکھ لو اور گم شدہ عزیز کا تصور نگاہوں میں لا کر اس عمل کو پڑھنا شروع کر دو۔

یَاحَبِیْبُ یَاعَزِیْزُ یَاجَلِیْسُ یَااَخِیْ

ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھو ایک ہفتہ کامل پڑھو انشاء اللہ تعالے اسی ہفتہ کے دوران عامل کو گم شدہ خواب میں نظر آئے گا اور ساتھ ہی وہ مقام بھی جہاں گم ہوا ہے آپ خود ہی اس کو وہاں سے جا کر لے آئیں۔ یہ نقش بیحد مجرب ہے۔

ح ح ح ح ح ح ح ح

| طلسم - ۱۱۲۷ ۱۷ - ۲۰ |
|---|
| ص م ن ــــ ہ ل ح |

س ہ ن ہ ق ہ ق ہ ا ق ہ

# قرض سے سبکدوش ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص قرض دار ہو اور قرض خواہ اس کو آئے دن تنگ کرتے ہوں تو ایسی صورت میں اس کو نہ بھاگ جانے کی ضرورت ہوگی بلکہ اسے تہیہ کر لینا چاہیئے کہ سارا حساب بہت جلد صاف کر دے گا۔

اس کو اپنی پریشانی دور کرنے کے لئے ہر شب کو بارہ بجے اٹھ کر الحمد شریف

معہ تسبیح پڑھے اور ۵ روز تک اس صورت سے اس عمل شریف کو پڑھتا رہے۔

انشاء اللہ غیب سے اس کی مدد ہو گی اور تمام پریشانیاں بھی جلد دور ہوں گی۔

---

# محبت کے لئے

کسی نہ کسی طریقہ سے محبوب کو سڑک پر لے جاؤ ایسی جگہ جہاں پاؤں کے نشان خوب اچھی طرح بن جائیں۔ کسی اپنے دوست یا اپنے ساتھی کو پیچھے کر دینا چاہیے اس جگہ اس کو سمجھا دینا چاہیے کہ اس کے دائیں پاؤں کے نشان کو کاٹ کر اس کی خاک اٹھا کر رکھیے اس طرح اس کے پاؤں کے نشان کی سات جگہ سے خاک کو لے کر گھر جاؤ۔ اور کسی کنواری لڑکی کے ہاتھ کا کتا ہوا سوت ۷ گز لمبا ہو اور اس کو منگل کے روز جلا کر خاک کر لو۔

اس کی خاک اور محبوب کے پاؤں کے نیچے کی خاک دونوں کو ملا کر سات روز تک اس کی دھوپ کی بتی بنا کر برابر دھونی دیتے رہو۔

آٹھویں روز اس کی خاک کی ایک چٹکی اپنی محبوبہ کے سر پر ڈال دو خاک بالوں میں پڑتے ہی وہ آپ کی محبت میں دیوانی ہو جائے گی۔ یہ عمل مجرب ہے۔

---

# محبت پیدا کرنے کا دوسرا طریقہ

اپنے محبوب کے دونوں ہاتھوں کی دسوں انگلیوں کے ناخن لے کر آٹھ روز کے عرصے تک ایک ڈبیہ میں بند کر کے مرگھٹ میں دفن کر دو نویں روز مرگھٹ پر جا کر اس ڈبیا پر یہ پڑھو۔

کالی کالی جہاکالی جہاکالی

۴۰ روز تک ایک ہزار مرتبہ رات کے بارہ بجے کے بعد پڑھو۔ جب یہ عمل کرنے بیٹھو تو اپنے اردگرد چاقو سے ایک دائرہ بھی ضرور بنا لو دوران عمل آپ کو ڈراونی صورتیں نظر آئیں گی تو ڈرنے اور خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں بلکہ نڈر ہو کر عمل پڑھنے کی ضرورت ہے۔ جب چالیس روز گزر جائیں تو ان ناخنوں کو جلا کر دریا میں بہا دو پھر دیکھو کہ وہ آپ کے لئے کس قدر بے قرار ہوتی ہے۔

## چوڑیوں کے ذریعہ سے

## عمل محبت

اگر آپ کو کسی سے محبت ہے اور آپ کو کامیابی حاصل نہیں ہوتی ہے

تو آپ کو چاہیئے کہ جس طرح بھی ممکن ہو سکے اپنے محبوب کے ہاتھوں کی ایک ایک چوڑی حاصل کرلے۔ جب اس کوشش میں کامیاب ہو جائیں تو ان چوڑیوں کو رات کے بارہ بجے دہکتے ہوئے کوئلوں پر رکھ کر رات کے وقت ایک ہزار ایک سو اکیس مرتبہ یہ پڑھے۔

العشق العشق

۲۷ روز تک اس عمل کو برابر پڑھتے رہو۔ مدت ختم ہوتے ہی ان دونوں چوڑیوں کو ریشم کے سرخ رنگ کے دھاگے سے باندھ کر کیلے کی جڑ میں دفن کردو۔ لیکن اس طرح کوئی یہ کام کرتے نہ دیکھے اور نہ کوئی اس سے نکالے۔



پھر ان چوڑیوں کو اس جگہ سے نکال کر گھر میں لے آئے تو محبوب پھر اپنی اصلی صورت پر آجائے گا۔ یہ عمل مجرب ہے۔

## عمل گل گلاب

اگر سرخ گلاب کے پھول پر شب قدر کو دس ہزار مرتبہ قل شریف (قل ھو اللہ) آخر تک پڑھے۔

پڑھنے کے بعد پھول پر دم کردے تو خدا کی قدرت سے اس پھول میں یہ اثر ہوگا کہ اس پھول کی خوشبو جو ایک مرتبہ سونگھے گا وہ عامل کی محبت میں ضرور گرفتار ہو جائے گا۔

جب اس پھول کی خوشبو ختم ہو جائے تو پھر اس متبرک رات کا انتظار کرو اور دوسرا پھول تازہ کرنا چاہیئے۔
صرف ایک مرتبہ پھول سنگھانے سے عرصہ دراز تک اس کا اثر رہتا ہے تقریباً ایک سال تو ضرور ہی رہتا ہے اکثر بار اس سے بھی زیادہ وقت صرف ہوتا ہے۔

---

# عجیب و غریب ٹوٹکہ



اگر سیاہ بلی اور بھورے کتے کی زبان کاٹ کر اور ان زبانوں میں سوراخ کر کے کلاوے سے دونوں کو تار کی طرح پرو دے پھر بدھ کے روز اس پر سفیدہ چھڑک کر کسی گاؤں میں دھان کے کھیت میں دفن کر دے تو آپ کا دل جس سے بھی محبت کرے گا جب تک کتے اور بلی کی زبان اس کھیت میں دفن رہے گی
البتہ اگر ان کو اس جگہ سے نکال کر پھینک دیا جائے تو اس صورت میں ضرور محبوب کے دل میں محبت کم ہوتی جائے گی اور وہ اپنی پہلی صورت میں آجائے گا۔

اگر کسی دو شخصوں میں عداوت پیدا کرانے کا خیال ہو تو دونوں زبانوں کے ہم نم ٹکڑے کر دیئے جائیں۔ پھر ان کو ایک جگہ سے علیحدہ علیحدہ ایک ایک

فٹ کے فاصلے پر گاڑ دیں پھر تماشہ دیکھیں.
یہ ممکن ہی نہیں کہ ان دونوں میں جھگڑا فساد نہ ہو۔

## خواہش پوری کرنا

اگر کوئی شخص امیر بننا چاہتا ہے اور اچھی اچھی چیزیں حاصل کرنا چاہتا ہے عمدہ لباس پہننا کھانا لذیذ خوش ذائقہ شیریں پھل کھانے کی تمنا رکھتا ہو۔ مگر غریب ہو کہ کوشش کے باوجود بھی اپنے ارمان پورے نہ کرسکتا ہو۔

افلاس کی وجہ سے ان چیزوں کو ترستا ہو اور صرف خواب ہی دیکھتا ہو تو اس مرد غریب کو چاہیئے کہ وہ اول غسل کرے اور جماعت کے ساتھ پنج گانہ نماز ادا کرے۔

نماز جمعہ کے مبارک دن کے بعد پنجگانہ نماز ادا کرے. پھر اس نقش کو سفید کاغذ پر سیاہی سے نقش کرے اور باوضو ہو کر کسی کمرے میں جا بیٹھے۔

اس کو اپنے سامنے رکھ کر بار بار درود شریف پڑھے جمعہ کے روز سے شروع کرے اور بلا ناغہ پڑھتا رہے. جب پانچ دن گذر جائیں. اس وقت اس عمل کو ختم کریں. اور پھر اس نقش کو تعویذ بنا کر اپنی گردن میں ڈالے انشاالله تعالے تمام ارمان جلد پورے ہوں گے۔ اور جس چیز کی ضرورت ہو گی

پردۂ غیب سے آپ کو مل جائیگی۔

| یونس | جَلّ جَلاَ لہٗ | یوسف |
|---|---|---|
| جَلَّ<br>جَلاَ<br>لہٗ | النعمت | جلَّ<br>جَلاَ<br>لہٗ |
| داؤد | جَلّ جَلاَ لہٗ | نوح |



# وبا کے دنوں میں

اس وقت جب کہ کسی شہر میں وبا پھیلی ہو۔ یعنی ہیضہ طاعون وغیرہ پھیلا ہو تو ایسی حالت میں خدا ہی کو یاد کرنا چاہیئے۔ کیوں کہ اس قسم کے حادثات اور وبائی بیماریاں بھی قہر خداوندی ہوتی ہیں اور ان بیماریوں کو اللہ تبارک تعالےٰ کا غیض و غضب جو اس کی ناراضگی اور غصے کے سبب دنیا اور اہل دنیا پر نازل ہوتا ہے ایسی حالت میں جب کہ موت کی گرم بازاری اور ہر طرف پریشانی کا عالم ہو تو آپ کو چاہیئے کہ

ہر روز چھ مرتبہ سورہ رحمٰن کی تلاوت جاری رکھے
بلکہ محلے کے پڑھے لکھے لوگوں سے بھی تاکیداً کہہ دے کہ اگر خدا کے غیض و غضب سے محفوظ رہنا چاہتے ہو تو فوراً سورہ رحمٰن کی تلاوت شروع کر دے تاکہ یہ بلا سر سے اتر جائے انشاء اللہ جس گھر پر اس عمل کو کیا جائے وہ اس بلا سے یقیناً محفوظ رہے گا۔ بیحد مجرب ہے اس کے عمل سے وبائی امراض کوئی گزند نہ پہونچا سکیں گے۔

---

# محبت کا تیر

حُب کے لئے یہ بھی ایک نہایت ہی اچھا اور مفید ترین طریقہ ہے اس کے ذریعہ بے قرار عاشق بہت جلد اپنی امیدوں میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ اور محبوب سے مل جانے کے بعد اس کے دل میں قرار کا وجود پیدا ہو جاتا ہے سنیچر کی رات کو ایک کمان اور سات تیر لے کر دریا پر پہنچ جاؤ اور اس کے کنارے پر کھڑے ہو کر ۷۰ مرتبہ اس عمل مبارک کو پڑھو۔

اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْر

۷۰ مرتبہ پڑھنے کے بعد اپنے محبوب کے نام کو لو اور کمان میں تیر ایک جوڑ کر چھوڑ دو۔
چالیس روز تک دریا پر آؤ اور پھر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھو عمل تمام۔

کبھی نہ ہونے پائے گا کہ محبوب دونوں ہاتھوں سے اپنا دل تھامے ہوئے بیقرار ہو کر بھاگا ہوا آپ کے پاس آئے گا اور کہے گا کہ اے میرے محبوب مجھے تم سے محبت ہے اسی طرح آپ اپنی محبت اور مقصد میں کامیاب ہو جائیں گے۔

---

# محبت کا عمل

کالی بکری کے دودھ کی کھیر اگر کنواری لڑکی سے پکوا کر سات روز تک برابر فقیروں میں تقسیم کی جائے اور سات دن کی رات گزر جانے کے بعد اگر اس پر عمل کیا جائے تو اپنے مقصد میں ہر شخص کامیاب ہو سکتا ہے۔

چاند کی ۲۷ ویں تاریخ شب کو ایک بجے کے قریب مشرق کی جانب اپنا منہ کر کے کھڑے ہو جاؤ اور اپنے محبوب کا خیال اپنے دل میں جما کر یہی سمجھو کہ میں اپنی محبوبہ کو دیکھ رہا ہوں اور دل ہی دل میں اس مہ لقا کا نام لیئے جاؤ اور آخر میں یہ بھی کہتے رہو کہ میں تجھے اپنانے میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گا۔ جونہی آسمان پر سے کوئی تارا ٹوٹے فوراً ہی دائیں ہاتھ کی ہتھیلی کو زور سے بائیں ہتھیلی پر مارتے ہوئے کہو میں نے آخر تم کو پا ہی لیا اور اب تم میرے ہو اور ہمیشہ میرے ہی رہو گے۔ ایک گھنٹہ بعد دونوں ہاتھوں کو اسی طرح رہنے دو اور برابر اپنے محبوب کا نام لیتے رہو پھر کوئی وجہ نہیں کہ جو آپ کا محبوب بیقرار ہو کر آپ سے لپٹ نہ جائے۔

---

تسخیر محبوب شفیق

# پھولوں کے ذریعہ کامیابی

یہ طریقہ ایسے محبوب پر بہت جلد کامیاب ہوتا ہے جس کی طبیعت میں صفائی اور پاکیزگی حد سے زیادہ ہو اور خوشبودار چیز میں طبیعت زیادہ راغب ہو۔ علی الصبح کسی ایسے باغ میں پہونچ جاؤ جو قریب ہی واقع ہو آفتاب نکلنے سے پہلے آپ کا وہاں پہونچ جانا ضروری ہے باغ میں پہونچنے کے بعد مشرق جانب منہ کر کے کھڑے ہو جاؤ لیکن کسی ایسی جگہ پر کہ جہاں پھول کا پودا قریب ہو اتنا قریب کہ ہاتھ بڑھا کر توڑ لیا جائے۔ مشرق کی جانب دیکھتے رہو جونہی آفتاب کا ذرا سا حصہ بھی ظاہر ہو۔ فوراً محبوب کا خیال کر کے اس پھول کو توڑ لو اور گھر لے آؤ گھر پر لا کر اس پھول کو گلہری کے دل کی دھونی دو۔ جب تک گلہری کا خوب دل جل کر خاک نہ ہو جائے اس وقت تک برابر دھونی دیتے رہو۔

اس پھول کو جب بھی آپ اپنی محبوبہ کے سینے پر کھینچ کر ماریں گے وہ اسی وقت آپ کی محبت میں مبتلا ہو کر آپ کے گرد گھومنے لگے گی۔ پھول صرف اسی کو لبھانے کے لئے کام کرے گا جس کی خاطر اس کو تیار کیا گیا ہے۔

# کھٹمل دور کرنے کا نقش

اکثر دیکھنے میں آیا ہے کہ عوام بعض موسموں میں کھٹمل سے از حد پریشان

اور دکھی ہو جاتے ہیں۔ وہ اس سے بچنے کی کوشش تو ضرور کرتے ہیں لیکن ان کی کوششوں کے باوجود کھٹملوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ اور پوری پوری رات بچوں اور بڑوں کو لوٹتے گزر جاتی ہے۔ کسی طرح چین و آرام کی نیند نہیں آتی اگر آپ کے مکان یا پلنگ میں غرض کسی جگہ بھی کھٹمل ہوں تو آپ ہمارے ان نقشوں سے کام لیں یہ دونوں نقش آپ کو ضرور کام دیں گے۔

٧٨٦

| ٨ | ١١ | ١۴ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ۴ | ١٥ |

٧٨٦

| اسرافیل | عزرائیل | میکائیل | جبرائیل |
|---|---|---|---|
| جبرائیل | میکائیل | عزرائیل | اسرائیل |
| عزرائیل | اسرائیل | جبرائیل | میکائیل |
| میکائیل | جبرائیل | اسرائیل | عزرائیل |

طریقہ عمل۔ نقش نمبر ایک کا تعویذ بنا کر مکان کے دروازے کی چوکھٹ پر گاڑ دو۔ نمبر ۲ کا نقش پانی میں گھول کر مکان میں ہر طرف چھڑک دو ان

دونوں نقشوں کے ذریعہ مکان کے تمام کھٹمل دور ہو جائیں گے اور خدا نے چاہا تو ایک بھی باقی نہ رہے گا۔

---

# چوہوں کو دور کرنا

وہ چالاک اور ہوشیار چوہے جن کو بلی بھی اپنا نوالہ نہیں بنا سکتی جو بلی کی آہٹ پاکر بھاگ جاتے ہوں اور گھر والوں کو بہت زیادہ تنگ اور پریشان کرتے ہوں ایسے چوہوں کے لئے ہمارا یہ نقش بہت ہی مفید ثابت ہوتا ہے اور گھر کو ایسے موذی جانوروں سے پاک و صاف کر دیتا ہے۔ واضح رہے کہ جس مکان میں چوہے زیادہ آتے ہوں اس جگہ بیماری زیادہ پھیلتی ہے بہت سی بیماریاں تو ایسی ہیں جو محض چوہوں کے ذریعہ پیدا ہوتی ہیں۔

اگرچہ میونسپل کمیٹیوں کارپریشنوں کے ذریعہ ان کو پکڑنے کے لئے بھی انتظامات کافی ہیں۔ لیکن پھر بھی یہ ہندوستان کے گھروں میں کثرت سے پیدا ہوتے ہیں اس نقش کو پانی میں گھول کر اس کے ذریعہ آٹے کی گولیاں بناؤ۔ اور گولیوں کو مکان میں ایسی جگہ بکھیرو جہاں چوہے زیادہ آتے ہوں۔ انشاءاللہ جو چوہا بھی ایک مرتبہ یہ گولیاں کھائے گا۔ آئندہ کبھی بھی گھر میں قدم رکھنے کی ہمت نہ کرے گا۔



# نقش محافظ حیات

اگر جنگ چھڑ گئی ہو اور آپ فوج میں ہوں یعنی کہ آپ کو جنگ پر جانے کا موقع مل جائے تو گھبرانے کی چنداں ضرورت نہیں یہ ضرور ہے کہ لڑائی پر سے بہت کم لوگ ہی زندہ صحیح اور سلامت واپس آتے ہیں۔ وہ بہت خوش نصیب لوگ ہیں جو جنگ سے واپس آگئے۔

ایسی حالت میں جب کہ لڑائی کا میدان خوب گرم ہو گولیوں کی موسلا دھار بارش ہو رہی ہو۔ موت کی گرم بازاری ہو تو ایسے وقت میں ہمارا یہ نقش یقیناً محافظ حیات کا کام دیتا ہے۔

ایسے نازک وقت میں یقیناً ہمارا یہ نقش حقیقت میں ہر پہلو سے بچا لیتا ہے جس کے پاس یہ نقش ہوتا ہے اس پر نہ تو گولی اثر کرتی ہے اور نہ گولے۔

کیونکہ اس نقش کے سبب سے سپاہی ہر مرتبہ دشمن کے نشانے سے بال بال بچ جاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مولا | مشکل کشا | علی | مرتضے |
| حسن | الفتح | مولا | یا غفور |
| مولا | یا حسین | یا رحیم | مشکل کشا |
| علی | مشکل کشا | فاطمہ | ۷۸۶ |
| بسم اللہ | مرتضے | اللہ اکبر | بسم اللہ |

اس نقش کو تعویذ بنا کر بازو پر باندھو اور اپنے جسم سے اس وقت تک دور نہ کرو جب تک آپ کو اپنی جان کا خطرہ رہے

آپ پورے اعتماد سے اس نقش کو لکھ کر استعمال کیجئے بارہا کا مجرب ہے۔ ہرگز ہرگز ناکام نہیں ہوتا۔

# آنکھوں میں مقناطیسی چمک

اگر کوئی ہر روز اپنی نگاہ جمانے کی پریکٹس شروع کر دے تو اس کی آنکھوں میں بہت جلد مقناطیسی چمک پیدا ہو جائے گی اور وہ اپنی اس طاقت سے جو بھی کام لینا چاہے تو آسانی سے لے سکے گا اس کے صرف ایک اشارے پر لوگوں کے سر جھک جائیں گے آنکھوں میں مقناطیسی چمک پیدا کرنے کا مندرجہ ذیل طریقہ ہے۔

ہر روز چراغ کے سامنے بیٹھ کر اس کی روشنی سے اپنی پلک جھپکائے بغیر نگاہ کا مقابلہ کرتے رہو دوسرے دن اس سے بھی زیادہ گھڑی اپنے پاس رکھو۔

اور اس کے ذریعہ روزانہ ایک ایک منٹ بڑھاتے جاؤ۔ جب آپ کامل ایک گھنٹہ یعنی ۶۰ منٹ تک اپنی پلک جھپکائے بغیر چراغ کی لو کی جانب دیکھتے رہنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ اور آپ کی آنکھوں میں جو شروع میں تکلیف ہو گی وہ دور ہوتی جائے گی۔ ایسی صورت میں آپ سمجھ لیں کہ اب آپ کی آنکھوں میں مقناطیسی چمک پیدا ہو گئی اس کے بعد آپ اپنی آنکھوں سے خود دیکھ لیں آپ کو معلوم ہو جائے گا

---

# مسمریزم

آنکھوں میں مقناطیسی قوت پیدا کرنے کا طریقہ ہم اس سے پہلے لکھ چکے ہیں جو صاحب بھی اس کو حاصل کرنے کی کوشش کریں وہ انشاء اللہ بہت جلد کامیاب ہو جائیں گے۔ جب آنکھوں میں مقناطیسی طاقت پیدا ہو جائے گی تو پھر مسمریزم کا عامل بننا کوئی مشکل بات نہیں۔

مسمریزم کے عامل کو محض اپنی آنکھوں کی طاقت اور قوت ارادی سے کام لینا پڑتا ہے۔ قوت ارادی یہ ہے کہ عمدہ کوئی کام کتنا ہی مشکل ہو عامل کو اپنے دل میں یہی سمجھنا چاہیئے کہ اس کام میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گا۔

مسمریزم کا عامل لڑکے کو اپنے سامنے کھڑا کر کے اس کی آنکھوں میں اپنی آنکھیں ڈال کر اسے بے ہوش کر دو۔

جب دیکھو کہ معمول پر بے ہوشی طاری ہوتی جا رہی ہے اور وہ لڑکھڑا رہا ہے تو عامل کو فوراً اپنا عمل روک کر نہایت ہی ہوشیاری سے اس لڑکے کو سنبھالے کیونکہ اگر اس کو نہ سنبھالا گیا تو وہ گر پڑے گا۔ اور اس کے چوٹ لگ جائے گی۔

ان کو چاہیئے کہ وہ معمول کو اپنے دونوں ہاتھوں کا سہارا دے کر زمین پر آہستہ سے لٹا دے اس کے تمام جسم پر کپڑا ڈھانک کر اس کے سارے جسم کو چھپا دیں۔ ایسی حالت میں معمول سے عامل جو بھی بات معلوم کرے

گا فوراً بتائے گا۔

مسمریزم کا عامل غیب کی باتیں معمول کے ذریعہ آسانی سے بتا سکتا ہے کہ سننے اور دیکھنے والے اس پر تعجب کرنے لگیں گے اس کے ذریعہ بہت قسم کا فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔

## دوست بنانے کیلئے

اگر آپ کسی کو اپنا دوست بنانا چاہتے ہیں جو آپ کی محبت میں ہمیشہ دیوانہ رہے تو آپ مندرجہ ذیل نقش بنا کر اپنے پاس رکھیں۔

نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱۲۰۷۔ حب۔۔ ۲۷۰۔ ۴۷۔ ۷ ۵ ۔ ۶ع

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

## طریقہ

اس نقش کو لکھنے کی ترکیب یہ ہے کہ بروز جمعہ غسل کر کے اچھی پوشاک زیب تن فرمائیں اور عطر گلاب لگائیں پھر نماز جمعہ ادا کر کے یہ مبارک نقش ایک سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھ کر ہر وقت اپنے پاس رکھیں۔

انشاء اللہ جب آپ اپنے مطلوب کے سامنے ہوں گے۔ تو وہ آپ سے

محبت کی باتیں کرنے لگے گا۔ اور ہمیشہ آپ کا دوست بنا رہے گا۔

## محبت کے لئے
# مجرب نقش اعظم

جو کوئی ہر روز بعد نماز پنجگانہ کے سورہ والیل کو ایک سو بار دانہ فلفل سفید پر پڑھ کر جلا دے گا۔ اس کا مطلوب کتنی ہی دور کیوں نہ ہو جلد حاضر ہو جائے گا۔

دیگر واسطے محبت کے یہ نقش ہم پیش کر رہے ہیں۔ اگر آپ کا مطلوب کسی طرح سے بھی راضی نہ ہوتا ہو اور آپ ہر طرف سے مایوس ہو چکے ہیں تو اللہ کا نام لے کر اس نقش کو لکھ کر اور موم جامہ میں کر کے لوبان کی دھونی دے کر پہن لیجئے آپ کا محبوب آپ کا مطیع ہو گا۔



# دیگر

واسطے محبت کے اس نقش کو لکھ کر فتیلہ بنا کر کورے چراغ میں روغن کنجد ڈال کر روشن کرے اور اسم پاک یا ودود کو دو سو مرتبہ پڑھے ۱۲ روز تک برابر چراغ جلائے اور اسم پاک کی تلاوت کرتا رہے۔ بیحد مجرّب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۸ | ۱۰ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۶ | ۱ | ۱۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۸ | ۴ |

# طلسم محبت

اس طلسم کو کورے سکورے میں ڈالیں فلاں بن فلاں عاشق شود لکھدے اور بجائے فلاں کے نام طالب مطلوب اور اسکی ماں کا نام لکھے طلسم یہ ہے۔

۱۱-۱۱-۱۱ ۲۸-۱۱۹ ۴۲۵ر ۹۰عـ۶ـ۵ ۱۱۶

۹۱۱ ۲۴۳ ۴۵ ۱۱۹۹ ۷۵۱۵-۹۳۰ ۱۱۱۱ ۹۶۹۱

## دیگر

یہ نقش سورۂ اخلاص کا چار طریقوں پر لکھا جاتا ہے اول یہ کہ لکھ کرانار کے درخت پر لٹکا دے۔
جب یہ نقش ہوا سے ہلے گا مطلوب فرط محبت سے بیقرار ہو جائے گا۔ دوسرے یہ کہ صحرا میں دفن کرے۔ تیسرے یہ کہ اس نقش کو گیہوں کے آٹے کی گولی بنا کر علے الصبح دریا میں ۱۲ روز ڈالے چوتھے یہ کہ اس تعویذ کو لکھ کر فتیلہ کرے اور چراغ کا منہ خانۂ محبوب کی جانب کرے ۲۱ روز تک بلا ناغہ روشن کرے مطلوب بے قرار ہو کر آپ کے پاس آجائے گا۔
نقش یہ ہے۔



| قل | هو | الله | احد |
|---|---|---|---|
| الله | الصمد | لم | یلد |
| ولم | یولد | ولم | یکن |
| له | کفوا | ا | حد |

## دیگر

واسطے محبت کے یہ نقش لکھ کر محبوب کے گھر میں دفن کردے بیحد مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

| ۱۷ | ۳۰ | ۲۳ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۴ | ۱۶ | ۱۰ |
| ۱۲ | ۱۴ | ۱۸ | ۱۵ |

# بچہ کا خواب میں ڈرنا

اس نقش کو واسطے دفع بدخوابی اور گریہ اطفال کے بچے کے گلے میں ڈالے نہایت مجرب ہے۔

| ۲۳ ۷م | ۱۸ ۷م | ۲۵ ۷م |
|---|---|---|
| ۲۴ ۷م | ۲۲ ۷م | ۲۰ ۷م |
| ۲۹ ۷م | ۲۶ ۷م | ۲۱ ۷م |

# نقش وسعت رزق

وسعت رزق کے لئے اس نقش کو لکھ کر اپنی دوکان میں لٹکا دے اس کی برکت سے دوکان داری اچھی ہوگی۔

نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

| ۷۶ | ۷۹ | ۸۲ | ۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۰ |
| ۷۱ | ۸۴ | ۷۷ | ۷۴ |
| ۷۸ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۳ |

---

# ترکیب ختم بسم اللہ شریف

ترکیب ختم بسم اللہ شریف کی یہ ہے کہ اول شرف آفتاب میں ہر ۲ نقش بسم اللہ شریف باطہارت لکھے ہر روز سات سو چھیاسی بار۔ یہ عدد بسم اللہ کے ہیں۔

سات دن پڑھے جو مشکل ہوگی آسان ہوگی اور ہر روز بعد درود کے ۱۰۲ مرتبہ اگر پڑھے تو مستجاب الدعوات اور متوسع رزق ہوگا۔ اور کوئی شخص اس پر غالب نہ ہوگا۔ اور کشائش رزق ہر روز زیادہ ہوگی۔ اور اس مرقع کو باطہارت ہر روز اپنے پاس رکھو۔

اس نقش سے بہت فائدے ہیں مگر اس مختصر رسالے میں بخوف طول کے نہیں لکھے۔ کسی شاعر نے خوب کہا ہے۔

خوش بگو اے یار بسم اللہ بگو
ہر چہ خواہی آر بسم اللہ بگو

چاہیے کہ ۲ مربعے لکھے ایک مظہر ایک مضمر
مظہر کو پشت مضمر پر لکھے جب یہ نقش تیار ہو جائے ۔ تو ۲۱ روز بلا ناغہ
۷۸۶ مرتبہ بعد نماز عشا تلاوت کرو اور لوبان و عطر میں لبسا کر رکھے ۲۱ روز
کے بعد فاتحہ شریف پر دلا کر اپنے گلے میں پہن لے ۔

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمن |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |



## نقش مضمر

| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۱۹۸ |

---

# ترکیب صلوٰۃ الحاجات

ترقی رزق و جمیعت ظاہری و باطنی کے عروج ماہ میں جمعرات کے کے روز روزہ رکھے اور نماز فجر کے بعد غسل کرے اور دو رکعت نیت صلوٰۃ الحاجات پڑھے اور ہر رکعت میں بعد الحمد کے آیۃ الکرسی ایک بار اور دو بار اذاجاء پڑھ کر سلام پھیرے اور اس روز دودھ چاولوں سے افطار کرے۔ بعد نماز عشا ایک ہزار ایک سو مرتبہ اسم پاک یا حیُّ کی تلاوت کرے۔

۴۰ روز تک عمل مذکورہ ہر روز تلاوت کرے اور تلاوت عمل سے پہلے ۲ رکعت مذکور بھی پڑھے۔



# تسخیر قلوب کے لئے

اگر کسی گھر میں میاں بیوی کا آپس میں جھگڑا ہوگیا ہے اور ایک دوسرے سے اتنے متنفر ہیں کہ صورت تک سے بیزار ہو جائیں تو چاہیئے کہ مشکی رنگ کے گھوڑے کا ایک نعل تلاش کر کے لائے اور ساعت مشتری میں جمعہ کے روز عروج ماہ میں اس نقش کو اس نعل پر لکھ کر اور

گرم تنور میں اس نعل کو دبادے۔ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہو جائے گا۔




| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۶ | ۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۵ | ۳ |
| ۱۱ | ۲ | ۹ | ۴ |

# عمل برائے عداوت

اگر کسی شخص کا کسی سے ناجائز تعلق ہو گیا ہو یا کوئی ایسا دشمن ہو گیا ہو کہ جس سے عزت اور جان کا خطرہ ہے تو اس وقت انتہائی مجبوری کی حالت میں اس پر عمل کرے مگر یاد رہے کہ بغیر کسی عداوت یا مجبوری کے اگر اس کو ناجائز جگہ استعمال کرو گے تو الٹا تم کو ہی نقصان ہو گا۔ اللہ پاک نیتوں کو دیکھتا ہے۔

# طریقہ

یہ ہے کہ منگل کے روز دوپہر کے وقت تھوڑے کوئلے دہکا کر پاس رکھو اور سات کنکریاں نمک سانبھر کی بھی پاس رکھو اور باوضو ہو کر بیٹھ جاؤ اور مع بسم اللہ شریف کے اس آیت کو پڑھو اور دشمن اور اس کی ماں

کا نام لے کر ایک کنکری پر پھونکو اور آگ ہی میں ڈال دو۔ ساتوں کنکریاں اسی طرح آگ میں جلا دو مکمل سات دن ایسا ہی کرو۔ انشاء اللہ تمہارا دشمن برباد ہو جائے گا۔ آیت شریف یہ ہے۔

اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ
فَاِذَا هُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ ○

# ایک اور عمل

جب ایسی ضرورت آ جائے کہ دو شخصوں میں عداوت ہی کرانا مقصود ہو تو سنیچر کے دن ٹھیک ۱۲ بجے قصابوں کے قبرستان یا کسی قصاب کی قبر پر پہونچو اور باوضو جاؤ پہلے قبر پر فاتحہ پڑھو۔ پھر ستر مرتبہ اس آیت کو پڑھو۔ اور ہر دہائی کے لعد دشمن کا نام ضرور لیتے جاؤ۔

جب ستر مرتبہ پورا ہو جائے تو اس قبر سے تھوڑی مٹی اٹھاؤ اور اس پر دم کر کے لے آؤ اور کسی صورت سے دشمن کے گھر میں ڈال دو۔

آیت شریف یہ ہے۔

وَاَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ

# طلسم عداوت

واسطے تباہی دشمن کے چاند کی آخری تاریخ میں جب کہ چاند رات کے

آخری حصے میں نکل رہا ہو تو منگل کے دن دوپہر کے ایک بجے سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر لکھو۔ اور پھر کسی طرح دشمن کے گھر میں دفن کردو۔ آپس میں عداوت پیدا ہو جائے گی۔ طلسم یہ ہے

همہ ۲۱ ۱۱ ۱۳ ۱۱۵ ۱۳ ۷ ۹۹ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔
ع ۱۱ ۱۱ ۵۲ ور

# ہلاکی دشمن میں

اس نقش کو بربادی دشمن کے لئے لکھو منگل کے لئے ساعت زحل میں سفید کاغذ پر سیاہ روشنائی سے اور قلم بھی لوہے کا ہو لکھ کر گھر میں درمیان صحن میں دفن کردو۔ نقش یہ ہے۔



# عمل زبان بندی

یہ عمل اس وقت کام دیتا ہے جب کوئی شخص بیجا زبان چلاتا ہو اور ہر شخص سے لڑتا ہو یا میاں بیوی آپس میں لڑتے ہوں اس صورت میں کسی کنواری کنیا سے تھوڑا سا سوت کتوا کر رکھو اور اتوار کے روز نماز عصر کے بعد سورۂ یٰسین شریف تین بار پڑھے اور ہر مبین پر دھاگے میں گرہ دیتا جائے گرہ لگاتے وقت اپنی زبان کو اپنے دانتوں میں دبالیا کرے۔

جب تین مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ چکو اور اکیس گرہ لگا چکو تو اس کو دشمن کی چوکھٹ کے نیچے دفن کرو۔ انشاء اللہ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔



## دوسرا عمل

زبان بندی کے لئے یہ مجرب عمل ہے اس آیت شریف کو پڑھ کر پتھر کے نیچے دبا دو۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُونَ ۲۶ ص ۵۲ ط

## طلسم زبان بندی

اگر شوہر اپنی بیوی سے ہر وقت زبان چلاتا۔ لڑتا جھگڑتا اور ہر وقت

پریشان کرتا ہو یا بیوی شوہر سے زیادتی کرتی ہو اس صورت میں اس طلسم کو لکھ کر پاس رکھے اگر جس وقت بھی لڑائی ہو اور زبان چلائے تو اس تعویذ کو زبان کے نیچے رکھ لے طلسم یہ ہے۔

٦٩ " " ٧ ٨١ ٥١٥٩ لی لہ ١١ لم

# انگشتری برائے زبان بندی



زبان بندی کے لئے اس نقش کو چاندی کی تختی پر کندہ کرائے اور اس میں اوپر سرخ رنگ کا نگ جڑ دے۔ جب کسی امیر یا دشمن کے پاس جائے تو انگوٹھی کو پہن لے امیر یا دشمن مہربان ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | م | ع | ق |
| س | ق | ح | م |
| م | ع | س | ق |
| ع | س | ق | ع |

# نقش مجرب

واسطے زبان بندی ے اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے دریا میں رکھ
کر کوئی چیز بھاری اس میں رکھیں۔ بہترین نقش ہے اور بزرگوں کا ہزاروں
مرتبہ کا مجرب ہے۔ کبھی بھی خطا نہیں کرتا
نقش یہ ہے

| رع۲ | ۱۱ در | ھ ۱۴ع | ص |
|---|---|---|---|
| ھ ۱۴ع | ش | و ۲ | ۱۳ |
| ۱ھ ط | فلاں | ع | ہ |
| ف ف | ۱۱ | ع | ۱۵ |

# نقش خواب بندی

واسطے خواب بندی کے اس تعویذ کو جہاں وہ سوتا ہو۔ دفن کر دے
نقش یہ ہے۔

| ۲ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|
| ۶ | ۶ | ۲ |
| ۶ | ۸ | ۴ |

# دوسرا نقش

خواب بندی کے واسطے اس نقش کو لکھے نہایت مجرب ہے اور یہ زود اثر ہے۔

یہ نقش روز اول ہی اپنی تاثیر دکھاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ۲ | ۴ | ۹ | ۲ |
| ۵ | ۴ | ۲ | ۱ |
| ۵ | ۱ | عصہ | ۲ |

# نقش برائے گریہ اطفال

جو بچہ ہر وقت روتا مچلتا ہو اور کسی طرح بھی نہ بہلے تو اس نقش معظم کو چاندی کی تختی پر کندہ کرا کے بچے کے گلے میں ڈالو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

ختم شد

